# ہیپاٹائٹس B.C

## (کالا یرقان)

# کے مجربات


حکیم شہباز حسین اعوان کماآلی سوہدروی (گولڈ میڈلسٹ)

شاگرد رشید

حکیم محمد یٰسین دنیاپوری رحمۃ اللہ علیہ




حکیم مجیب الرحمٰن صوابی
0312-1915557




| | |
|---|---|
| کتاب کا نام | ہیپاٹائٹس C،B |
| مصنف | حکیم شہباز حسین اعوان |
| ناشر | حکیم عروہ وحید سلیمانی |
| مطبع | حاجی حنیف پرنٹرز۔ لاہور |
| ایڈیشن اول | اکتوبر ۲۰۱۶ء |
| تعداد | ۱۰۰۰ |
| قیمت | ۸۰/- روپے |

شائع کردہ



ادارہ مطبوعات سلیمانی

رحمٰن مارکیٹ غزنی سٹریٹ اردو بازار لاہور • فون 042-37232788
042-37361408 E-mail: idarasulemani@yahoo.com
sulemani@gmail.com : sulemani.com.pk
www.facebook.com/sulemani5




# انتساب

میں اپنی اس علمی وفنی کاوش کو جو کہ دکھی انسانیت کی خدمت کے لیے کی گئی ہے۔

اپنے عزیز دوست حکیم عروہ وحید سلیمانی ادارہ مطبوعات سلیمانی اُردو بازار لاہور کے نام معنون کرتا ہوں۔

میری دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ حکیم عروہ وحید سلیمانی صاحب کے علم وعمل میں ہر لمحہ اضافہ فرمائے اور انہیں دکھی انسانیت اور فن طب کی زیادہ سے زیادہ خدمت کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین

حکیم شہباز حسین اعوان کمالی سوہدروی

# فہرست


- جگر کیا ہے؟ ............ 7
- جگر کے کام کیا ہیں؟ ............ 7
- ہیپاٹائٹس کیا ہے؟ ............ 7
- ہیپاٹائٹس کی علامات ............ 8
- ہیپاٹائٹس C.B کے نقصانات کیا ہیں؟ ............ 8
- جگر سکڑنے کے نقصانات ............ 9
- ہیپاٹائٹس B اور C کا علاج اور جدید طب ............ 9
- ہیپاٹائٹس C.B اور طب یونانی ............ 10
- درجات مرض ............ 11
- اطبائے کرام کے لیے خصوصی ہدایت ............ 12
- ہیپاٹائٹس C.B اور لیبارٹری ٹیسٹ ............ 12
- انتہائی ضروری ہدایت ............ 13
- ہیپاٹائٹس C.B کے مریضوں کے لیے غذائی چارٹ ............ 13
- یرقان و کالا یرقان کے مریضوں کے لیے غذائی چارٹ ............ 14
- ضروری ہدایات ............ 14
- ہیپاٹائٹس کا اصولی علاج ............ 15
- ہیپاٹائٹس کے مجرب نسخے ............ 16
- ہیپاٹائٹس شفاء سیرپ ............ 17
- اکسیر جگر سیرپ ............ 18







- شربت یرقان خاص ............ 19
- ہیپاٹائٹس B.C کے لیے ضلع گجرات کے معروف قصبہ شادیوال کا مشہور نسخہ جس سے لاکھوں مریض شفایاب ہوئے ............ 20
- ہیپاٹائٹس کا ایک اور مشہور نسخہ ............ 23
- ملتان کے ایک مشہور حکیم صاحب کا خاص نسخہ ............ 24
- جدہ سعودی عرب کے ایک حکیم صاحب کا خاص نسخہ ............ 25
- بین الاقوامی شہرت یافتہ شیعہ عالم دین اور طبیب علامہ ظفر عباس اسدی صاحب کا کالے یرقان کا مجرب نسخہ ............ 25
- خیساندہ چرائتہ ............ 26
- دوسری ترکیب ............ 26
- ڈاکٹر مشتاق صاحب حاصل پور کا ہیپاٹائٹس B.C کا خاص نسخہ ............ 26
- گوجرانوالہ کے ایک مشہور ڈاکٹر صاحب کا نسخہ ............ 27
- ایک درویش صفت سنیاسی اور سادھو کا ہیپاٹائٹس B.C کے لیے خاص دستور العمل جس سے ہزاروں لوگ شفایاب ہو رہے ہیں ............ 28
- اکسیر جگر خاص ............ 28
- حب منڈورا ............ 28
- اکسیر یرقان خاص ............ 29
- کشتہ پھٹکڑی ............ 30
- دنیائے طب کی مشہور شخصیت حکیم تاثیر حیدر شاگرد رشید علامہ شاد گیلانی رحمہ اللہ کا ہیپاٹائٹس C.B کا خاص نسخہ ............ 30
- نسخہ مبارک یہ ہے شفائے ہیپاٹائٹس A.B.C ............ 31
- سفوف اکسیر جگر برائے ہیپاٹائٹس B.C ............ 31
- گوجرانوالہ کی معروف روحانی دینی وطبی شخصیت جناب حضرت حکیم مولانا خطیب الرحمٰن جامی رحمہ اللہ کا کالے یرقان کا مجرب نسخہ ............ 32

- حکیم مولانا محمود اختر صاحب کا خاص نسخہ برائے یرقان وکالا یرقان ........ 33
- (۱) سفوف اکسیر جگر ........ 33
- (۲) اکسیر ہڑتال کیپسول ........ 33
- جناب حکیم حافظ سعید احمد ثاقب صاحب کا ہیپاٹائٹس B.C کا مجرب نسخہ ........ 34
- شربت مصفی خاص جگری ........ 34
- یرقان، کالا یرقان کے لیے ایک مجرب ترین نسخہ ........ 34
- حب فولادی لاثانی ........ 34
- حکیم محمد ابراہیم صاحب گوندپور میانی سرگودھا کا کالے یرقان کا مجرب ترین نسخہ جس کے رزلٹ نے سپیشلسٹ ڈاکٹر صاحب اور ڈاکٹروں کے پینل کو حیران کر دیا ........ 35
- تحفہ درویش ........ 36
- پیٹ میں پانی پڑنے اور جگر سکڑنے کا لاجواب فارمولہ جس سے بے شمار مریض شفایاب ہوئے ........ 37
- اکسیر جگر ........ 38
- عرق ثلاثہ ........ 38
- کینسر، ہیپاٹائٹس B.C وائرس اور ہر قسم کی خرابی خون کے لیے ایک مجرب ترین نسخہ ........ 39
- ہیپاٹائٹس B.C کے لیے ایک میڈیکل ریپ کا مجرب نسخہ جس نے ڈاکٹروں کو حیران کر دیا. 39
- جناب حکیم طیب صاحب جدہ سعودی عرب کا یرقان کے لیے مجرب نسخہ ........ 40
- عرق ہیپاٹائٹس خاص ........ 41
- عرق خمسہ برائے امراض جگر ........ 42
- عرق اربعہ برائے ہیپاٹائٹس ........ 43
- غریبوں کے لیے انمول تحفہ یرقان اور ہیپاٹائٹس B.C کے لیے ایک مجرب مگر مفت کا نسخہ .. 43
- جملہ امراض جگر کے لیے ایک خاص نسخہ ........ 44
- امراض جگر کے لیے شربت کا ایک خاص نسخہ جو کہ صاحب نسخہ کا تجارتی راز ہے ........ 45
- آخری بات ........ 47






# جگر کیا ہے؟

جگر انسانی جسم کا ایک بے حد اہم عضو ہے اسے اُردو میں جگر، عربی میں کبد، انگریزی میں Liver اور عام زبان میں کلیجہ کہتے ہیں، اس کا رنگ سرخ سیاہی مائل اور اس کا اوسط وزن تقریباً ۵.۱ کلوگرام تک ہوتا ہے۔ جگر دائیں جانب کی نچلی پسلیوں کے نیچے معدہ کے اوپر واقع ہوتا ہے۔ اگر اسے جسم سے نکال دیا جائے تو موت واقع ہو جاتی ہے۔

## جگر کے کام کیا ہیں؟

جگر، انسانی جسم میں فیکٹری کی مانند ہے جس میں کئی قسم کے کیمیائی اعمال انجام پاتے ہیں اس کے چند اہم کام یہ ہیں۔

۱:......جسم کے لیے وٹامن، معدنیات، فولاد اور شکر ذخیرہ کرنا۔

۲:......غذائی مرکبات کو توڑ کر جسم کے لیے ضروری اجزاء اور توانائی پیدا کرنا۔

۳:......مرض سے مقابلہ اور خون منجمد کرنے کے لیے ضروری پروٹین پیدا کرنا۔

۴:......خون میں کیمیائی سطح اور ہارمون کو کنٹرول کرنا۔

۵:......جسم میں پیدا ہونے والے نقصان دہ کیمیکلز کو بے اثر کر کے خارج کرنا۔

## ہیپاٹائٹس کیا ہے؟

ہیپاٹائٹس انگریزی زبان کا لفظ ہے جس کے معنی جگر کی سوزش ہیں۔ ہیپاٹائٹس وائرس سے پھیلنے والا مرض ہے، وائرس جگر پر حملہ کرتا ہے جس کی وجہ سے پہلے جگر میں سوزش ہو جاتی ہے اور جگر بڑھ جاتا ہے، خون کے ٹیسٹ کروانے پر L.F.T کی رپورٹ ابنارمل آتی ہے۔ خاص طور پر S.G.P.T نامی انزائم خون میں بہت زیادہ بڑھ جاتا ہے، جو ظاہر کرتا ہے کہ جگر کے خلیات بہت تیزی کے ساتھ تباہ ہو رہے ہیں اور آہستہ آہستہ جگر ناکارہ ہو جاتا ہے۔

ہیپاٹائٹس کا باعث بننے والے وائرس کئی اقسام کے ہوتے ہیں۔ مثلاً A.B.C، D.F وغیرہ۔

لیکن ان میں سے سب سے زیادہ خطرناک B اور C وائرس ہیں۔ یہ دونوں وائرس جگر کو تباہ کر دیتے ہیں اور جگر کے کینسر کا باعث بنتے ہیں۔ B وائرس کی وجہ سے ہونے والے ہیپاٹائٹس کو ہیپاٹائٹس B اور C وائرس کی وجہ سے ہونے والے ہیپاٹائٹس کو ہیپاٹائٹس C کہتے ہیں ان دونوں کو عام زبان میں کالا یرقان بھی کہتے ہیں۔

## ہیپاٹائٹس کی علامات

ہیپاٹائٹس کے مریض میں یہ علامات ہوسکتی ہیں، مرض کی کمی بیشی سے علامات میں بھی کمی بیشی ہوسکتی ہے۔

تھکن اور سستی رہنا، سر درد، ذہنی پریشانی یادداشت کی کمی، بدہضمی، بھوک کی کمی، متلی، قے اور معدہ اور جگر کے مقام پر درد ہونا، وزن میں کمی ہونا، بخار رہنا، ہاتھ اور پاؤں میں جلن، سر درد، گھبراہٹ، کبھی اسہال، کبھی قبض ہو جانا، جسمانی کمزوری، جسم پر خارش ہونا، آنکھوں کے گرد حلقے پڑنا، چہرے کی رنگت زرد یا سیاہ ہونا چڑ چڑا پن سخت جلن اور گرمی کا احساس ہونا جسم درد کرتے رہنا، سانس پھولنا خون کی قے آنا سیاہ رنگ کا پاخانہ آنا وغیرہ۔

### ہیپاٹائٹس C.B کے نقصانات کیا ہیں؟

۱:......جگر کا سکڑ جانا۔

۲:......جگر کا کینسر ہو جانا۔

ہیپاٹائٹس B اور C کے وائرس جگر کے خلیات کو ایسے تباہ کر دیتے ہیں۔ جیسے دیمک لکڑی کو کھا جاتی ہے۔ ایسی صورت میں جگر کے خلیات تباہ ہو کر ایسے خلیے بننا شروع ہو جاتے ہیں جن کو فائبر وبلاسٹ کہتے ہیں ان کی مقدار جب جگر میں بڑھ جاتی ہے تو پھر یہ فائبر وبلاسٹ سکڑنے لگتے ہیں اور ان کی لپیٹ میں جگر کے دوسرے صحت مند خلیے بھی آ جاتے





ہیں، اس طرح آہستہ آہستہ سارا جگر سکڑ کر چھوٹا ہو جاتا ہے۔ اس سے جگر میں خون کی فراہمی کم ہو جاتی ہے۔ اور جگر سخت ہو جاتا ہے۔ اس عمل کو انگریزی میں Liver Cirrhosis اور فارسی میں صغر الکبد اور اردو میں جگر کا سکڑنا کہتے ہیں۔

### جگر سکڑنے کے نقصانات:

جب مریض کا جگر سکڑ جاتا ہے تو جگر اپنا کام مکمل طور پر نہیں کر سکتا۔ ایسے وقت میں جگر آہستہ آہستہ اپنا کام چھوڑنا شروع کر دیتا ہے۔ مریض کے پیٹ میں پانی پڑ جاتا ہے۔ اکثر مریضوں کو اس حالت میں جگر کا کینسر ہو جاتا ہے۔ مریض کو خون کی الٹیاں آنے لگتی ہیں اور مریض بے ہوش ہو جاتا ہے۔

ہیپاٹائٹس بی اور سی انتہائی مہلک اور جان لیوا مرض ہیں، ان کو خاموش قاتل اور اندھی موت بھی کہا جاتا ہے۔

### ہیپاٹائٹس B اور C کا علاج اور جدید طب:

طب جدید میں ساری دنیا میں ابھی تک ہیپاٹائٹس B اور C کا ایسا سو فیصد کامیاب علاج دریافت نہیں کیا جا سکا، جو کہ اس مرض میں مبتلا ہر مریض کو شفایاب کر سکے، بے شمار ایسے لوگ دیکھنے میں آتے ہیں، جنہوں نے جدید مروجہ طریقہ علاج کے تحت لاکھوں اور کروڑوں روپے علاج پر خرچ کیے لیکن شفایاب نہیں ہو سکے، اکثر بیرون ملک جانے والے لوگوں کی میتیں بھی بھاری رقم ادا کر کے ہی واپس لائی جاتی ہیں۔

اکثر ایسے مریض بھی دیکھنے میں آئے ہیں جنہوں نے انتہائی تکلیف کے ساتھ اس بیماری کا کورس مکمل کروایا اور علاج پر لاکھوں روپے صرف ہوئے مگر وہ شفایاب نہ ہو سکے، اگر وقتی طور پر شفایاب ہوئے بھی تو پھر دوبارہ اس مرض میں مبتلا ہو گئے، جن مریضوں کی قوت مدافعت طاقتور ہوتی ہے وہ لوگ جلد اس مرض سے چھٹکارا پا لیتے ہیں، جن مریضوں کی قوت مدافعت کمزور ہوتی ہے وہ شفایاب نہیں ہوتے یا پھر دوبارہ اس مرض میں مبتلا ہو جاتے ہیں۔

کئی ڈاکٹرز کے نزدیک تمام تر علاج کے باوجود وائرس کا خاتمہ ممکن نہیں، یہ جگر کے

خلیات میں چھپ جاتا ہے اور کسی بھی وقت دوبارہ ظاہر ہو کر تباہی پھیلانے کا باعث بن جاتا ہے، ان کے نزدیک صرف جگر کو تندرست کرنا ہی مرض کا علاج ہے، دوسرے لفظوں میں مریض کے L.F.T کو نارمل کرنا ہی علاج ہے۔

## ہیپاٹائٹس C.B اور طب یونانی:

طب یونانی، تمام مروجہ طریقہ ہائے علاج کی ماں ہے۔ اللہ تعالیٰ نے بنی نوعِ انسان کو اس دنیا میں بھیجنے سے پہلے ہی اس دنیا پر اس کی ہر ضرورت کی شے پیدا فرما دی تھی، انھی میں جڑیاں بوٹیاں اور ایسی تمام اشیاء بھی موجود تھیں جن کو آج کسی نہ کسی طرح ادویات کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔

یہ بات روزِ روشن کی طرح عیاں ہے کہ آج بھی جہاں جدید میڈیکل سائنس مکمل طور پر فیل ہو جاتی ہے، وہاں طب یونانی کی لاجواب ادویات اور مجربات مریضوں کی شفایابی کا باعث بن جاتے ہیں، اس طرح ہیپاٹائٹس C.B کالا یرقان کے علاج کے لیے بہت بڑی تعداد میں لوگ اطباء کرام کے پاس آتے ہیں، اور کئی طبیب اس مرض کے ماہر ہیں اور لاکھوں لوگ ان سے استفادہ کر رہے ہیں اور شفایاب ہو رہے ہیں۔ میں بھی پچھلے ۲۰ سال سے اس مرض کا علاج معالجہ کر رہا ہوں اس دوران میں نے اس مرض کے ہر مشہور معالج یا صاحب نسخہ تک اپنی بساط کے مطابق پہنچنے کی کوشش کی اور ان سے نسخہ جات بھی حاصل کیے اور ان کو اپنے مطب پر سالہا سال استعمال کیا اور ذاتی طور پر بھی اس مرض پر خوب تحقیق کی اور زیادہ سے زیادہ موثر ادویات دریافت کرنے کی کوشش کرتا رہا۔

اللہ تعالیٰ کے خصوصی کرم وفضل سے میرے زیر علاج مریضوں کی بہت بڑی تعداد ملک کے طول وعرض میں شفایاب ہوئی بے شمار لوگ جو کہ میڈیکل ان فٹ ہونے کی وجہ سے بیرون ملک نہیں جا سکتے تھے وہ مکمل فٹ ہو کر بیرون ملک روانہ ہوئے اور میری شہرت اس مرض کے علاج معالجہ کی وجہ سے پاکستان بھر کے علاوہ بیرون ملک تک پہنچی اور کئی ممالک سے لوگ علاج معالجہ کے لیے میرے پاس آنے لگے اور بفضلہٖ تعالیٰ مجھے اس مرض کا ماہر معالج





تصور کیا جاتا ہے۔

چونکہ یہ ایک خطرناک مرض ہے اور بہت تیزی کے ساتھ دنیا میں اور بالخصوص ہمارے ملک میں پھیل رہی ہے، اور کروڑوں لوگ تکلیف میں مبتلا ہیں اس لیے میں نے یہ مناسب سمجھا ہے کہ اس مرض کے کامیاب اور مجرب نسخے بالخصوص جو کہ اس مرض کے مشہور معالجین سے مجھے ملے یا پھر میرے تجربہ میں آئے میں ان کو خلق خدا کی بھلائی کے لیے اور نجات اخروی کے لیے کتابی شکل میں پیش کر دوں تا کہ خلق خدا فائدہ اٹھا سکے۔

اس مقصد کے لیے میں نے یہ مختصر کتاب لکھی ہے۔

اس کتاب میں ہر قسم کے مجرب نسخہ جات درج کیے جا رہے ہیں اب یہ اطبائے کرام کا فرض ہے کہ وہ اپنے علم اور تجربہ کے مطابق ان سے کام لیں اگر کسی طبیب کو اس مرض کے علاج معالجہ کا تجربہ نہ ہو تو وہ کوشش کرے کہ اس مرض میں مبتلا مریضوں کو تختہ مشق نہ بنائے بلکہ کسی قابل اور تجربہ کار طبیب کے زیر سایہ رہ کر اس مرض کا علاج معالجہ کرنے کا طریقہ سیکھے پھر خود علاج کرے۔

## درجات مرض:

اس مرض کے کئی درجے ہوتے ہیں۔ بالخصوص تین درجے عام دیکھنے میں آتے ہیں:

۱:...... مریض وائرس میں مبتلا ہوتا ہے مگر اس کو ظاہری کوئی تکلیف نہیں ہوتی۔

۲:...... مریض وائرس میں مبتلا ہونے کے ساتھ جگر بڑھنے کے مرض اور مختلف تکلیفوں میں مبتلا ہوتا ہے۔

۳:...... مریض کا جگر سکڑ جاتا ہے تلی بڑھ جاتی ہے اور پیٹ میں پانی پڑ جاتا ہے۔ پیٹ پھول جاتا ہے، کئی مریضوں کو خون کی الٹیاں بھی شروع ہو جاتی ہیں اور بے ہوش ہونا شروع ہو جاتے ہیں جسم پر سوجن ہو جاتی ہے۔

## اطبائے کرام کے لیے خصوصی ہدایت:

ان درجات میں سے تیسرا درجہ انتہائی خطرناک ہے، اس میں تھوڑی سی غلطی سے مریض کی ہلاکت ہوسکتی ہے۔ اس لیے اطبائے کرام سے گزارش ہے کہ ایسے مریضوں میں سے صرف ایسے لوگوں کا جو کہ یا تو مکمل طور پر دوسرے طریقہ ہائے علاج سے لاعلاج ہو چکے ہوں ان کو تمام خطرہ سے آگاہ کر کے علاج کریں یا پھر صرف ایسے لاچار اور بے بس اور مجبور غریب مریضوں کا علاج کریں جو کہ ڈاکٹروں کے پاس جا ہی نہ سکیں اور ان مریضوں کے لواحقین کو بھی بتا دیں کہ مریض کی حالت خطرناک ہے۔ مریض کی موت کسی وقت بھی واقع ہوسکتی ہے۔ بلکہ ہو سکے تو ان سے تحریری طور پر لکھوالیں کہ مریض خطرہ میں ہے ان کی مکمل رضامندی سے علاج کیا جا رہا ہے، دوران علاج کسی بھی نقصان کی صورت میں معالج ذمہ دار نہ ہوگا۔

پھر ایسے مریضوں کا علاج کرنا چاہیے، اگر مریض کھاتے پیتے گھرانے کا ہو تو کوشش کریں کہ اسے کسی اچھے ہسپتال ریفر کر دیں میرا اپنا یہی طریقہ کار ہے، میں صرف ایسے ان مریضوں کا ہی علاج کرتا ہوں جو کہ یا تو بے بس، لاچار اور مجبور ہوں یا پھر دوسرے طریقہ ہائے علاج سے مایوس ہو کر آئیں اور ان کے لواحقین کو مکمل طور پر تمام خطرات سے آگاہ کر کے ان کی رضامندی سے علاج معالجہ کرتا ہوں اگر کوئی مریض وہم کا شکار ہو یا شک وشبہ کا اظہار کرے تو میں اس کا ہرگز علاج نہیں کرتا بلکہ اسے مناسب مشورہ دے کر روانہ کر دیتا ہوں۔

## ہیپاٹائٹس C.B اور لیبارٹری ٹیسٹ:

ہیپاٹائٹس کے علاج کا تمام تر دارومدار لیبارٹری ٹیسٹوں پر ہوتا ہے، ٹیسٹ ہمیشہ کسی اچھی لیبارٹری سے کروائیں عام لیبارٹریز کے ٹیسٹ قابل اعتبار نہیں ہوتے۔

مریض کا علاج سے پہلے L.F.T اور Anti Hc.v (Elisa) یا HBSAG (Elisa) کروالینا چاہیے اور اگر L.F.T ابنارمل ہوں تو ہر پندرہ دن بعد L.F.Ts کے ٹیسٹ کروائیں اور ایک ماہ بعد Anti H.c.v Elisa یا HBSAG (Elisa)





کروائیں۔

اور اگر L.F.Ts نارمل ہوں تو پھر ہر ماہ صرف (Elisa) ہی ٹیسٹ کروائیں یا پھر ضرورت کے تحت P.C.R کروالیں۔

## انتہائی ضروری ہدایت:

ہیپاٹائٹس کے ایسے مریض جن کے جسم میں خون کی شدید کمی ہو بالخصوص 10.H.B سے کم ہو ان کو دوا نہ دیں بلکہ مریض کو ہدایت کریں کہ کسی قابل ڈاکٹر کے زیر سایہ وہ خون لگوائے اور جب HB-10 ہو جائے یا اس سے زیادہ ہو تو پھر علاج کروائے۔

جن لوگوں میں خون کی کمی ہوتی ہے بالخصوص HB اگر 10 سے کم ہو تو جتنی HB+ کم ہوگی اتنا ہی مریض خطرہ میں ہوگا۔ اور ایسے مریضوں کو ادویات کاری ایکشن ہو جاتا ہے۔ ایسے مریض بالکل بے ضرر ادویات بھی برداشت نہیں کر سکتے۔ اس لیے بالخصوص مرض کے تیسرے درجے میں تو انتہائی احتیاط کے ساتھ مریض کی تمام صورت حال کا بغور جائزہ لینے کے بعد جگر، معدہ، تلی، گردوں اور تمام جسم کو مدنظر رکھ کر نسخہ تجویز کیا جائے۔

اور ہمیشہ یہ کوشش کریں کہ بے ضرر ادویات ہی استعمال کی جائیں۔

افسوس کی بات ہے کہ اکثر دیکھنے میں آتا ہے کہ اکثر اطبائے کرام کو اس مرض کے بارے میں بہت کم علم ہوتا ہے اور لیبارٹری رپورٹس تک پڑھنا نہیں آتیں اور نہ ہی وہ ان کو سمجھتے ہیں ایسے طبیب بھائیوں سے گزارش ہے کہ وہ کسی قابل طبیب یا ڈاکٹر سے رہنمائی لیں اگر انہیں کوئی راہنما نہ ملے تو وہ پھر میرے ساتھ رابطہ کریں میں ان شاء اللہ اپنی سمجھ کے مطابق ایسے طبیب بھائیوں کی مکمل راہنمائی کروں گا۔

## ہیپاٹائٹس C.B کے مریضوں کے لیے غذائی چارٹ:

میں نے مسلسل ۲۰ سال کے تجربات اور علاج معالجہ کے بعد ہیپاٹائٹس کے مریضوں کے لیے مندرجہ ذیل غذائی چارٹ ترتیب دیا ہے علاج کے دوران اس کے مطابق مریضوں کو غذا دیں۔

## یرقان و کالا یرقان کے مریضوں کے لیے غذائی چارٹ

(شربت آلو بخارا) آلو بخارا خشک ۱۰ دانے، املی ا چمچ، زیرہ سفید ½ چمچ۔

تینوں ادویات کو رات کو ایک کلوگرام پانی میں بھگو دیں۔ صبح اچھی طرح مل چھان کر چینی، ملا کر شربت بنا لیں اور یہ شربت سارے دن میں تھوڑا تھوڑا کر کے پی لیا کریں یا اس کے ساتھ دوا کھا لیا کریں (جن مریضوں کو تجویز کیا جائے وہ یہ شربت ضرور استعمال کریں) یہ شربت صرف پہلے اور دوسرے درجے کے مریض استعمال کریں۔

### ضروری ہدایات:

۱:......اگر کسی مریض کو دوا کے دوران استعمال پاخانے زیادہ آئیں تو چھلکا اسبغول ا چمچ دن میں تین بار پانی کے ساتھ یا شربت آلو بخارا میں ملا کر پی لیا کریں۔

۲:......اگر علاج کے دوران کوئی اور مرض نزلہ وزکام، بخار، جسمانی درد وغیرہ یا کوئی بھی اور موسمی تکلیف ہو تو اپنے قریبی کسی اچھے ڈاکٹر سے دوا لے لیں یا ہم سے مشورہ کر لیں۔

مریض ان دی ہوئی غذاؤں میں سے جو ان کو موافق آئیں وہ غذائیں کھائیں۔

۱:......ناشتہ: جَو کا دلیا لے کر رات کو تھوڑے سے پانی میں دھو کر بھگو دیں۔ صبح اسی پانی میں پکا لیں اچھی طرح گل جائے تو اس میں تھوڑا سا دودھ بغیر ملائی کے ڈال کر دلیا تیار کر لیں اور شہد یا چینی کے ساتھ میٹھا کر کے کھا لیا کریں۔

۲:......سبزیاں اور خوراک: ٹینڈے، کدو، بھنڈی، توری، مونگرے، گاجر، پیٹھا، مولی پتوں سمیت پکا لیں، شلجم، اروی، دال ماش، دال مونگ، کابلی چنے، چاول ابلے ہوئے، گجریلا، کھیر، کسٹرڈ، دودھ جلیبی، بالائی کے بغیر دودھ میں بنے ہوئے ڈبل روٹی رس کھا سکتے ہیں۔ کھانا بنانے کے لیے صرف کنولہ آئل تھوڑی مقدار میں استعمال کریں۔

۳:......پھل: میٹھا انار امرود، گرما، سردا، فروٹر، مسمی، مالٹا، انناس، پپیتہ، تربوز، پھٹ خربوزہ، سیب، کیلا، لیچی، میٹھا، آڑو، ناشپاتی کھا سکتے ہیں۔

۴:......مشروبات: روح افزاء، شربت صندل، شربت بزوری، لسی، ستو، دودھ سوڈا،





گنے کا رس، سیب کا جوس، سپرائٹ، ٹیم، سیون اپ، گائے کا دودھ بالائی اتار کر، بکری کا دودھ، اونٹنی کا دودھ پی سکتے ہیں۔

۵:......عرقیات: عرق مکو، عرق سونف، عرق کاسنی برابر ملا کر ایک کپ صبح دوپہر شام پی سکتے ہیں۔ عرق صرف وہ مریض استعمال کریں جن کے جسم پر سوجن ہو۔

۶:......مصالحہ جات: بڑی الائچی، زیرہ سفید، خشک دھنیا، مرچ سیاہ برابر وزن لے کر باریک پیس کر رکھ لیں اور اپنے سالن میں صرف یہ مصالحہ ڈالیں۔

۷:......نمکیات: یرقان و کالا یرقان کے عام مریض معمولی مقدار میں نمک استعمال کر سکتے ہیں لیکن جن مریضوں کے جسم پر سوجن ہو یا ان کے پیٹ میں پانی پڑ چکا ہو۔ وہ نمک کا استعمال ہرگز نہ کریں بلکہ پنساری کی دوکان سے جوکھار خرید کر باریک پیس لیں اور سالن پکا کر کھاتے وقت سالن میں نمک کی جگہ ذائقہ کے لیے ڈال لیا کریں، جوکھار یرقان کے مریضوں کے لیے نمک کا بہترین بدل ہے۔

### ہیپاٹائٹس کا اصولی علاج:

میں نے اپنی تقریباً ۲۰ سالہ ہیپاٹائٹس کے علاج معالجہ کی پریکٹس میں تین قسم کے ہیپاٹائٹس کے مریض دیکھے ہیں۔

۱:......مریضوں کی زیادہ تعداد ایسی ہے جن کو گرم ادویات اور غذائیں نقصان پہنچاتی ہیں ایسے مریضوں کا علاج معالجہ اعصابی ادویات سے کر کے پھر ان کو عضلاتی اعصابی ادویات دینی چاہئیں۔

۲:......کئی مریض ایسے ہوتے ہیں جن کو ٹھنڈی غذائیں یا دوائیں نقصان پہنچاتی ہیں یا دیگر کئی عوارض مثلاً جسمانی درد یا جوڑوں کا درد یا اسہال وغیرہ پیدا کر دیتی ہیں ایسے مریضوں کو عضلاتی اعصابی اور عضلاتی غدی ادویہ سوچ سمجھ کر مریض اور ادویات کا مزاج سمجھ کر دوا دی جائے تو یقیناً بفضلہ تعالیٰ مریض شفایاب ہو جاتے ہیں۔

۳:......دوران پریکٹس کئی مریض ایسے بھی آتے ہیں، جن کو نہ تو ٹھنڈی ادویات اور نہ

ہی گرم ادویات موافق آتی ہیں اور وہ ہیپاٹائٹس کے ساتھ ساتھ دوسرے کئی امراض و علامات کا بھی شکار ہوتے ہیں۔ ایسے مریضوں کو انتہائی غور و فکر کے بعد ان کے مزاج کو صحیح طور پر سمجھ کر ان کا علاج معالجہ کرنا چاہیے۔

ایسے مریضوں کو بھی اکثر عضلاتی اعصابی مقوی ادویات ہی فائدہ مند ثابت ہوتی ہیں۔

دوسری بے حد اہم بات یہ ہے کہ مریض کی قوت مدافعت بڑھانا۔ بنیادی علاج ہے اگر اس نقطہ کو مدنظر رکھتے ہوئے سوچ سمجھ کر علاج کیا جائے اور اللہ تعالیٰ کو منظور ہو تو یقیناً مریض شفایاب ہو جاتے ہیں، میں تمام قارئین سے گزارش کروں گا کہ جب تک وہ ادویات کے مزاج اور افعال و اثرات سے بخوبی واقف نہ ہوں اور اسی طرح مریض کے مزاج اور اس کی جسمانی کیفیت سے بخوبی آگاہ نہ ہوں وہ علاج معالجہ نہ کریں، پہلے اپنے کسی سنئیر سے باقاعدہ سیکھیں۔ اگر کوئی طبیب میسر نہ آئے یا وہ رہنمائی نہ کرے تو میرے پاس وقت لے کر آ جائیں ان شاء اللہ میں اپنی پوری کوشش کروں گا کہ سیکھنے والے کی قابلیت کے مطابق اس کی رہنمائی کروں۔ ہاں جو لوگ ادویات کے افعال و اثرات سے بخوبی آگاہ ہوں اور تشخیص میں بھی مہارت ہو تو وہ مریضوں کا علاج معالجہ کریں اور ساتھ ہی، مریض کے لیے غذا بھی تجویز کریں اور مریض کو تمام پرہیز وغیرہ سے بخوبی آگاہ کر دیں بلکہ ہو سکے تو لکھ کر دے دیں تا کہ مریض کے لیے آسانی ہو اور وہ پرچی سے دیکھ کر پرہیز کر سکے۔

### ہیپاٹائٹس کے مجرب نسخے:

ایک مشہور مقولہ ہے کہ کام کی ایک بات ہزار فضول باتوں سے بہتر ہوتی ہے۔

اسی مقولے کے پیش نظر اس کتاب میں ایسے مجرب اور لاجواب نسخہ جات پیش کر رہا ہوں کہ جن کی وجہ سے ہر صاحب نسخہ کی شہرت بہت زیادہ ہوگئی ہے اور ہزاروں لاکھوں لوگ ان نسخہ جات سے استفادہ کر چکے ہیں اور ہزاروں لاکھوں لوگ ملک بھر میں اور بیرون ملک ان نسخہ جات سے استفادہ کر رہے ہیں۔ ان میں سے بعض نسخہ جات تو شاید آپ کو مختلف کتابوں میں بھی مل جائیں لیکن ان کی اس قدر افادیت کا شاید علم نہ ہو اور اکثر نسخہ جات ایسے





بھی ہیں جو کہ سینہ کا راز ہی رہے ہیں اور ان سے ملک بھر میں کئی لائق طبیب لاکھوں روپے کما رہے ہیں میں یہ نسخہ جات دیانت داری کے ساتھ حوالہ قلم کر رہا ہوں جس طرح میں نے ۲۰ سال کی طویل محنت کوشش اور لگن کے ساتھ ان کو جمع کیا ہے۔ یہ ایک طویل داستان ہے مگر اگر ان نسخہ جات سے خلق خدا کا فائدہ ہو اور دکھی انسانیت کی میں کچھ خدمت کر سکوں تو یہ بات میرے لیے اعزاز کی بات ہے۔

میری دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ میری اس حقیر سی کوشش کو اپنی بارگاہ میں قبول فرمائے اور میرے لیے صدقہ جاریہ بنا دے۔ آمین

### ہیپاٹائٹس شفاء سیرپ:

یہ ایک انمول نسخہ ہے، اس وقت پاکستان میں کئی لوگ اس نسخہ کو بنا کر لاکھوں لوگوں کو مستفید کر رہے ہیں، ایک بڑا دواخانہ اس سیرپ کی بے حد تشہیر کر رہا ہے اور روزانہ لاکھوں روپے کما رہا ہے۔ یہ انمول نسخہ دراصل کراچی کے عالم دین طبیب کا نسخہ تھا جو کہ اس نے صرف چند لوگوں کو بتایا تھا پھر میرے ایک قریبی دوست کو اس راز کا اس طرح علم ہوا کہ اس کا قریبی عزیز ایک بڑے دواخانے میں جس کا میں جان بوجھ کر نام نہیں لکھ رہا بطور دوا ساز کام کرتا رہا تھا اس نے میرے دوست کو نسخہ بتایا اور اس طرح اس دوست کی معرفت یہ نسخہ مجھے مل گیا یہ لاجواب نسخہ سیرپ کی شکل میں ہے جو کہ ہیپاٹائٹس کے علاوہ کئی دوسرے امراض کے لیے بھی لاجواب ہے، میں نے اس سے پہلے یہ نسخہ صرف ایک دوست کو بتایا تھا لیکن اب افادہ عام کے لیے یہاں درج کر رہا ہوں جو دواخانہ اس کی بھرپور تشہیر کر رہا ہے ان کے بقول ان کی چند بوتلیں پینے سے ہر قسم کا ہیپاٹائٹس ختم ہو جاتا ہے، لیکن میرا تجربہ یہ ہے کہ اس کو مسلسل تین ماہ تک استعمال کروانا چاہیے اور مقدار کی کمی بیشی مریض کی طبیعت کے مطابق کرنی چاہیے، یہ بے حد مجرب اور لاجواب دوا ہے۔

لیکن شرط یہ ہے کہ دوا کی تیاری میں اجزاء خالص صاف ستھرے اور تازہ ڈالنے چاہیے جو اشیاء بازار سے خریدیں وہ بھی زائد المیعاد نہ ہوں تو پھر دیکھیں اس کے کرشمے۔

نسخہ مبارکہ یہ ہے:

**ھوالشافی:**......(۱) گل منڈی (۲) گل سرخ ایرانی (۳) چرائتہ نیپالی (۴) برگ سناء مکی مصفیٰ (۵) سونف (۶) کشنیز (۷) برگ نیم نرم شاخیں (۸) برگ گاؤزبان (۹) گل نیلوفر (۱۰) عناب (۱۱) ہلیلہ (۱۲) بلیلہ (۱۳) آملہ (۱۳) ادرک تازہ (۱۵) لسوڑیاں (۱۶) آلو بخارا خشک (۱۷) برگ بنفشہ یا گل بنفشہ (۱۸) شاہترہ (۱۹) املی ہر ایک دوا ۵۰ گرام۔ (۲۰) صندل سرخ اصلی ۲۵۰ گرام (۲۱) ریوند چینی ۲۵۰ گرام (۲۲) پنیر ڈوڈی اکلو (۲۳) ہزار دانی بوٹی تازہ آدھا کلو (۲۴) موسم سرما میں تیزپات ۱۰۰ گرام اور بالچھڑ ۱۰۰ گرام بھی ڈالیں۔

**ترکیب تیاری:**......تمام ادویات کو دردڑا کرلیں۔ اور ایک من پانی میں ڈال کر بھگو دیں۔ چار دن تک ادویات کو پانی میں بھگوئے رکھیں۔ ۴ دن کے بعد پانی کو درمیانی آنچ پر اتنا پکائیں کہ ۱۰اکلو پانی جل جائے اور پانی ۳۰ کلو باقی رہ جائے تو اتار کر مل کر چھان لیں اگر فلٹر کرلیں تو زیادہ بہتر ہے پھر اس میں ست لوبان ۳ ماشہ اور ست لیموں ۳ ماشہ ڈالیں اور اچھی طرح مکس کرلیں اور دوا کو بوتلوں میں بھرلیں اگر کوئی ایسنس ملانا ہو تو وہ بھی ملا سکتے ہیں تاکہ خوشبو اچھی ہو جائے۔

**طریقہ استعمال:**......آدھا کپ صبح وشام کھانے کے بعد یا پہلے مریض کو تھوڑے سے پانی میں ملا کر پلائیں۔ اگر تکلیف زیادہ ہو تو دن میں تین بار بھی دوا دی جاسکتی ہے۔

**فوائد:**......یہ دوا یرقان، ہیپاٹائٹس C.B جلدی امراض، آتشکی امراض، سوزاکی امراض اور تمام صفراوی امراض، چھپاکی وغیرہ کے لیے لاجواب دوا ہے۔ یرقان اور کالے یرقان کے مریضوں کے لیے ایک لاجواب تحفہ ہے۔

اکسیر جگر سیرپ:

**ھوالشافی:**......(۱) تخم کاسنی (۲) ملٹھی (۳) عناب (۴) لسوڑہ (۵) جڑ کاسنی





(۶) تخم کاہو (۷) سونف (۸) جڑ سونف (۹) سناء مکی مصفیٰ (۱۰) گل بنفشہ (۱۱) گل نیلوفر (۱۲) گل سرخ (۱۳) الائچی خورد (۱۴) افسنتین (۱۵) چرائتہ (۱۶) کرائتہ (۱۷) برہم ڈنڈی (۱۸) دھماسہ (۱۹) عصاریون ہر ایک ۱۰۰ گرام (۲۰) الائچی سبز ۵۰ گرام۔

**ترکیب تیاری:**......تمام ادویات کو جوکوب کرلیں اور ان کو ۱۰اکلو پانی میں رات کو بھگو دیں اور صبح اتنا جوش دیں کہ پانی ۷ کلو رہ جائے تو اس میں ۵ کلو چینی ملا کر ۱۰ابوتل شربت بنالیں۔

**مقدار خوراک:**......۴ چمچ صبح دوپہر شام تھوڑے سے پانی میں ملا کر پی لیا کریں۔

**فوائد:**......ہیپاٹائٹس بی سی، عظم طحال اور جگر کے کینسر کے لیے بہترین سیرپ ہے، مزاج کے مطابق دوسری ادویات بھی ساتھ تجویز کی جاسکتی ہے۔

شربت یرقان خاص:

**ھوالشافی:**......(۱) سونف اپاؤ (۲) آلو بخارا آدھا کلو (۳) پودینہ خشک ۵ تولہ (۴) املی ۱۰۰ گرام (۵) الائچی خورد ۵۰ گرام (۶) گل سرخ ایرانی ۱۰۰ گرام (۷) تخم کاسنی ۱۰۰ گرام (۸) دھماسہ ۱۰۰ گرام (۹) شاہترہ ۱۰۰ گرام (۱۰) زرشک ۱۰۰ گرام (۱۱) برہم ڈنڈی ۱۰۰ گرام (۱۲) مکودانہ ۱۰۰ گرام (۱۳) نوشادر ۵۰ گرام۔

**ترکیب تیاری:**......تمام ادویات کو جوکوب کر کے ۱۲ کلو پانی میں رات کو بھگو دیں صبح اتنا جوش دیں کہ پانی آٹھ کلو رہ جائے، اس میں ۶ کلو چینی ملا کر ۱۲ بوتل شربت بنالیں اور اس میں اتولہ ست لیموں باریک پیس کر آخر میں ملالیں۔

**مقدار خوراک:**......۴ چمچ شربت ایک گلاس پانی میں ملا کر صبح وشام خالی پیٹ یا بعد از غذا پلائیں۔

**فوائد:**......یرقان ہر قسم، خرابی جگر کے لیے بہترین ہے معدہ وجگر کے اکثر امراض میں مفید ہے۔

## ہیپاٹائٹس B.C کے لیے ضلع گجرات کے معروف قصبہ شادیوال کا مشہور نسخہ جس سے لاکھوں مریض شفایاب ہوئے:

آج سے تقریباً ۲۰ برس قبل کی بات ہے کہ ایک دن مجھے ڈاکٹر محمد رشید بٹ صاحب پروفیسر وزیر آباد ہومیوپیتھی کالج نے بلایا۔ آپ ہومیوپیتھی میں میرے استاد تھے اور وزیر آباد میں ہی پریکٹس کرتے تھے۔ آپ طبی شوق بھی رکھتے تھے اور میں چونکہ اس وقت طب کی پریکٹس کرتا تھا اس لیے مجھ سے خصوصی لگاؤ رکھتے تھے اور اکثر نسخہ جات پر تبادلہ خیالات بھی ہوتا رہتا تھا۔ میں ان کے کلینک واقع جعفریہ کالونی وزیر آباد پہنچا تو آپ نے مجھے ایک دوا دکھائی اور کہا کہ یہ دوا میں موضع شادی وال ضلع گجرات سے اپنے کسی شاگرد کے ذریعے منگوا کر اپنے مریضوں کو استعمال کرواتا ہوں اور اس کا بہت اچھا رزلٹ ہے میرے کافی مریض شفایاب ہو چکے ہیں اور اکثر کو میں استعمال کروا رہا ہوں اس کی صرف ایک خوراک روزانہ صبح خالی پیٹ لسی کے ساتھ استعمال کرنی ہوتی ہے۔ یہ بے حد مجرب دوا ہے۔

ڈاکٹر صاحب نے اس نسخہ کی بہت تعریف کی میں نے پوچھا سر مجھے کیوں بلوایا ہے؟ کہنے لگے کہ اس نسخہ کا پتہ کرو۔ یہ نسخہ موضع شادی وال میں ایک ریٹائرڈ ٹیچر جو کہ ساتھ قاری بھی ہیں اور ایک مسجد میں امام ہیں وہ بنا کر دیتے ہیں اور ان سے سینکڑوں ہزاروں لوگ یہ دوا لے کر جاتے ہیں وہ صرف ہفتہ میں ایک دن مریضوں کو یہ دوا مفت دیتے تھے۔ پھر مریضوں کا رش اس قدر زیادہ ہو گیا کہ دوا بنانی دشوار ہو گئی تو اب انہوں نے ۸ یوم کی دوا کی قیمت ۱۰۰ روپے کر دی ہے اور وہ بھی یہ مسجد اور مسجد کے ساتھ مدرسہ کے اخراجات کے لیے لیتے ہیں۔

میں نے ڈاکٹر صاحب سے نسخہ کی تعریف سنی اور عرض کیا کہ ڈاکٹر صاحب آپ نے اس نسخہ کے حصول کے لیے شادیوال میں موجود اپنے شاگردوں کی ڈیوٹی لگائی تھی کہ وہ کسی طرح اس دوا کا نسخہ حاصل کریں۔ ڈاکٹر صاحب نے کہا کہ میں کئی ماہ سے اس نسخہ کے حصول کے لیے بے چین ہوں لیکن مجھے نسخہ نہیں ملا۔ آپ اس نسخہ کے حصول کی کوشش کریں۔ میں نے ڈاکٹر صلاحب سے کہا کہ آپ میرے ساتھ چلیں ہم ان قاری صاحب کے پاس جا کر ان سے ملتے





ہیں اور نسخہ کی درخواست کرتے ہیں شاید وہ نسخہ دے دیں، ہم نے شادیوال جانے کا پروگرام بنایا ایک دن میں اور ڈاکٹر صاحب موضع شادی وال پہنچ گئے اور وہاں سے پوچھ کر ان قاری صاحب کے پاس پہنچ گئے وہ ایک مسجد کے ہجرے میں مقیم تھے۔

اور ملاقاتیوں کا رش تھا ہم نے ان کے شاگردوں کے ہاتھ ان کو پیغام بھیجا کہ ہم ان سے ملنا چاہتے ہیں۔ انہوں نے تھوڑی دیر کے بعد ہم کو اپنے پاس بلا لیا۔ جب سب لوگ چلے گئے تو ہم ان کے پاس بیٹھ گئے ان کے ساتھ تعارف ہوا اور میں نے ان سے نسخہ کے لیے درخواست کی۔ انہوں نے بتایا کہ میں خود بیمار تھا۔ میرے پیٹ میں پانی پڑ گیا تھا اور مجھے ڈاکٹروں نے جواب دے دیا تھا۔

میں پریشان تھا کہ اب کیا کروں کہ اچانک میرے ملنے والا ایک سنیاسی ٹائپ دیہاتی آیا اور اس نے مجھے دیکھنے کے بعد یہ نسخہ دیا اور کہا کہ اس نسخہ کو بنا کر استعمال کرو۔ میں نے فوراً ادویات منگوا کر نسخہ تیار کرنا شروع کیا اور دوا تیار کرنے کے بعد جب اس کو استعمال کیا تو صرف آٹھ دس دن کے استعمال سے میں حیرت انگیز طور پر شفایاب ہو گیا۔ پھر میں نے خدمت خلق کے لیے اس کو بنا کر لوگوں کو مفت دینا شروع کر دیا۔ آہستہ آہستہ اس نسخہ کی شہرت دور دراز تک پھیل گئی اور ہمارے لیے دوا تیار کرنا مشکل ہو گیا تو پھر میں نے اس کو ہفتہ میں صرف ایک یوم لوگوں کو دوا دینا شروع کی اور اس کے ساتھ ہی ۱۰۰ روپے مسجد اور مدرسہ کے لیے وصول کرنا شروع کر دیا، جس سے میں شادی وال میں مسجد اور مدرسہ وغیرہ بنوا رہا ہوں اور ساتھ ہی پرانی مسجد کی توسیع بھی کر رہا ہوں۔ انہوں نے بتایا کہ ہم چھ سات لوگ جتنی دوا پورے ہفتے میں بناتے ہیں وہ ساری دوا صرف ایک یوم میں ختم ہو جاتی ہے۔ پھر انہوں نے اپنے ایک وزٹنگ کارڈ کے پیچھے نسخہ لکھا اور مجھے کہا کہ حکیم صاحب یہ حکیم محمد عبداللہ صاحب مرحوم کی معروف کتاب کنز المجربات کا مشہور نسخہ ''اکسیر جگر'' ہے۔ میں نے ان سے یہ نسخہ لے لیا اس نسخہ میں خبث الحدید کا استعمال ہوتا ہے میں نے ان سے پوچھا کہ خبث الحدید کا اصل ملنا آج کل ایک مشکل امر ہے۔ انہوں نے کہا کہ آپ بالکل ٹھیک کہہ رہے ہیں میں

اس نسخہ میں خبث الحدید کی جگہ پرانے ٹیوب ویل کے بورنگ کے پائپ کا زنگ استعمال کرتا ہوں یہ آسانی سے کباڑیوں کے ہاں دستیاب ہو جاتے ہیں ان کو جھاڑ کر ان کا زنگ لے لیں اور اس کو خبث الحدید کی جگہ استعمال کر لیں۔

انہوں نے مزید بتایا کہ اس نسخہ کو میں نے کئی سالوں میں لاکھوں لوگوں کو استعمال کروایا ہے۔ اور بے شمار ہیپاٹائٹس B.C اور یرقان کے مریض اس نسخہ سے شفایاب ہوئے ہیں اور اس نسخہ کی شہرت دن بدن مزید پھیل رہی ہے۔ یہ نسخہ اس سے قبل ہی میرے علم میں تھا۔ میں نے اور ڈاکٹر صاحب نے اس نسخہ کو بے شمار دفعہ بنایا اور بے حد مفید پایا۔

نسخہ یہ ہے:

**ھوالشافی**: ......(۱) خبث الحدیث ا پاؤ (۲) پوست ہلیلہ زرد ا پاؤ (۳) پوست بلیلہ ا پاؤ (۴) پوست آملہ ا پاؤ (۵) مرچ سیاہ ۴ تولہ (۶) مگھاں ۴ تولہ (۷) سونٹھ ۴ تولہ۔

**ترکیب تیاری**: ......خبث الحدیث اور ترپھلہ کو باریک کر کے اس میں گائے کا دہی، اتنا ڈالیں کہ تمام ادویات اس میں اچھی طرح ڈوب جائیں، اس کے بعد اس کو اس میں اچھی طرح مکس کر دیں اور برتن کا منہ ڈھانپ دیں اس کے بعد اسکو کسی کھلی جگہ دھوپ میں یا چھت پر رکھ دیں اور روزانہ اس کو کسی لکڑی وغیرہ سے اچھی طرح ہلا کر مکس کر لیا کریں۔ اگر دہی خشک ہو جائے تو تھوڑا دہی اور ڈال لیں ۱۰، ۱۵ یوم کے بعد اس کو کسی کھلے برتن یا اخباری کاغذ وغیرہ پر ڈال کر دھوپ میں خشک کر لیں اور اس میں مرچ سیاہ ۴ تولہ، مگھاں ۴ تولہ اور سونٹھ ۴ تولہ کا سفوف ڈال کر تمام دوا کو خوب باریک پیس لیں اور چھان کر ڈبوں میں بھر لیں، بس دوا تیار ہے۔

**مقدار خوراک**: ......۳ ماشہ صبح خالی پیٹ لسی کے ساتھ مریض کو کھلائیں۔

**فوائد**: ......یرقان، کالا یرقان، ورم جسم، بوجہ کمی خون اور معدہ جگر کے اکثر عوارضات کے لیے بے حد مجرب دوا ہے۔

بالخصوص جگر کے بیشتر عوارضات کے لیے یہ دوا اکیلی ہی مفید ہے۔





میرے تجربے کے مطابق اس دوا کو اگر دن میں دو تین بار خالی پیٹ استعمال کروایا جائے تو زیادہ مفید ثابت ہوتی ہے۔

ہیپاٹائٹس کا ایک اور مشہور نسخہ:

نوشہرہ شہر سے میرے پاس دو قادری حضرات علاج معالجہ کے لیے آتے ہیں ایک دن کہنے لگے کہ ہمارے علاقے کے ایک گاؤں میں ایک شخص بالکل مفت ہیپاٹائٹس کی دوا دیتا ہے اور اس دوا کے استعمال سے بہت بڑی تعداد میں لوگ شفایاب ہو رہے ہیں مجھے چونکہ ہیپاٹائٹس کی ادویات پر ریسرچ کا خصوصی طور پر شوق تھا۔ میں نے ان سے گزارش کی کہ علامہ صاحب آپ اس دوا کا سیمپل مجھے ضرور لا کر دیں، انہوں نے دوبارہ آتے ہوئے یہ دوا مجھے لا دی۔

میں نے اس دوا کا کیمیکل تجزیہ کیا تو اس میں سے صرف دو اجزاء برآمد ہوئے جو کہ مزاجی اعتبار سے ہیپاٹائٹس کے مریضوں کے لیے ضرور مفید ہوں گے، اس لیے ہی بڑی تعداد میں لوگ یہ دوا استعمال کر رہے ہیں اور شفایاب ہو رہے ہیں وہ نسخہ یہ ہے۔

**ھوالشافی**: ......(۱) دھماسہ بوٹی ۱۰۰ گرام (۲) پھٹکڑی سفید خام ۱۰۰ گرام

**ترکیب تیاری**: ......دونوں ادویات کا سفوف بنا لیں۔

**مقدار خوراک**: ......ا ماشہ تا ۲ ماشہ صبح و شام خالی پیٹ لسی کے ساتھ۔

اس نسخہ میں پھٹکڑی سفید خام ہی برآمد ہوئی تھی میرے خیال میں اگر اس کو بریاں کر کے شامل نسخہ کریں تو زیادہ بہتر ہے۔

**فوائد**: ......یرقان، ہیپاٹائٹس C.B اور S.G.P.T بڑھ جانے کے لیے مجرب دوا ہے۔ دوران استعمال دوا دودھ دہی اور لسی تیز مرچ مصالحے اور اچار گوشت سے مکمل پرہیز کریں، چکنائیاں بھی بند کر دیں۔

## ملتان کے ایک مشہور حکیم صاحب کا خاص نسخہ:

یہ نسخہ کئی طبی کتب میں مختلف تراکیب سے میری نظروں سے گزرا ہے، ہر طبیب نے اپنے اپنے طریقے سے اس کو بنانا اور اس کے افعال واثرات بیان کیے ہیں۔ ملتان کے ایک مشہور طبیب حکیم سرفراز احمد زاہد صاحب تھے جو کہ علم جفر عملیات اور طب کے ماہر تھے، ان کے ساتھ بہت عرصہ قبل میری بڑی دوستی تھی۔ فون پر اکثر گھنٹوں طبی نسخہ جات پر تبادلہ خیال ہوتا تھا۔ انہوں نے اپنے دواخانہ طلسمی کا ایک خاص راز مجھے ان الفاظ میں بتایا کہ میرے پاس ایک لاجواب اور منفرد نسخہ ہے جس کے استعمال سے کمزور نحیف اور امراض جگر میں مبتلا مریض حیرت انگیز طور پر شفایاب ہو جاتے ہیں اور یہ نسخہ میرے طلسمی دواخانہ کا خاص راز ہے۔ میں نے یہ نسخہ انتہائی شکریے کے ساتھ لیا اور اس کو اپنے مطب پر بے شمار مریضوں کو استعمال کروایا۔ اور واقعی ایک لاجواب نسخہ پایا۔ بالخصوص امراضِ جگر کی خون ہیپاٹائٹس یرقان اور خرابی جگر کی وجہ سے ہونے والی بدنی سوزش اور بھس کے لیے مجرب دوا ہے۔ نیز عورتوں کی مرض لیکوریا کے لیے بھی مجرب ہے L.F.Ts اس دوا کے چند یوم کے استعمال سے ہی نارمل ہو جاتے ہیں۔ نسخہ یہ ہے:

**ھوالشافی**: ......(۱) پھٹکڑی سفید ۱ پاؤ (۲) ہیرا کسیس ۱ پاؤ (۳) قلمی شورہ ۱ پاؤ (۴) گودہ کنوار گندل ۱ کلو۔

**ترکیب تیاری**: ......تمام ادویات کو باریک پیس لیں اور گودہ کنوار گندل ملا کر کھرل کریں، اور پھر ایک بڑے برتن میں ڈال کر گل حکمت کریں اور ۲۰ کلو اوپلوں کی آگ دے لیں سرخ رنگ کا لاجواب کشتہ نکلے گا، جو کہ امراض جگر کے لیے اکسیر کا درجہ رکھتا ہے۔

**مقدار خوراک**: ......۱ تا ۳ ماشہ صبح وشام خالی پیٹ لسی یا دودھ کے ساتھ دیں۔

مرض اور مریض کی حالت کے مطابق دوا کی مقدار دیں، چند روز کے استعمال سے ہی لاجواب رزلٹ ملتے ہیں۔





## جدہ سعودی عرب کے ایک حکیم صاحب کا خاص نسخہ:

میرے ایک دوست حکیم محمود صاحب وزیر آباد میں پریکٹس کرتے ہیں یہ خاندانی حکیم ہیں اور کئی پشتوں سے طب سے وابستہ ہیں یہ خاندان طبی حوالے سے ایک معروف خاندان ہے۔ ان کے خالو ایک طبیب ہیں اور جدہ میں مقیم ہیں اور وہاں طبی پریکٹس کرتے ہیں، یہ ان کا خاص نسخہ ہے۔

یہ حکیم محمود صاحب نے خصوصی طور پر مجھے بڑی محبت کے ساتھ بتایا تھا لیکن میں آج اس کو خلق خدا کی بھلائی کے لیے اس کتاب میں لکھ رہا ہوں، حکیم صاحب کے بقول اس نسخہ سے ہزاروں ہیپاٹائٹس B.C کے مریض شفایاب ہو چکے ہیں۔

نسخہ یہ ہے:

**ھوالشافی**: ......(۱) شب یمانی بریاں ۱۲۰ گرام (۲) کشتہ بیضہ مرغ ۱۰ گرام۔

**ترکیب تیاری**: ......دونوں کو ملا لیں اور محفوظ رکھیں۔

**مقدار خوراک**: ......۱ ماشہ صبح وشام خالی پیٹ گرمیوں میں کچی لسی کے ساتھ دیں اور سردیوں میں دودھ بالائی اتار کر اس کے ساتھ دیں ایک تا دو ماہ کے مسلسل استعمال سے بقول حکیم محمود صاحب مریض کا ٹیسٹ نیگٹو ہو جاتا ہے۔ ان کے خالو اس دوا کو کئی سال سے انتہائی کامیابی کے ساتھ استعمال کر رہے ہیں اور ان کا خاص الخاص نسخہ ہے۔

## بین الاقوامی شہرت یافتہ شیعہ عالم دین اور طبیب علامہ ظفر عباس اسدی صاحب کا کالے یرقان کا مجرب نسخہ:

علامہ ظفر عباس اسدی صاحب اہل تشیع کے بین الاقوامی شہرت یافتہ عالم دین ہیں۔ آپ کی شہرت بطور عالم دین اور طبیب کئی ملکوں تک پھیلی ہوئی ہے۔ آپ ایک دفعہ کسی مرض میں مبتلا ہو کر علاج کے لیے میرے پاس سوہدرہ آئے اللہ تعالیٰ نے خصوصی فضل وکرم کیا اور مجھ ناچیز کے علاج سے آپ کو شفاء عطا کر دی، آپ دوبارہ میرے پاس، سوہدرہ آئے اور ایک دن میرے ساتھ گزارا اور اپنی زندگی کے بے حد خاص رازوں سے

مجھے آگاہ کیا، جن کی وجہ سے آپ بین الاقوامی شہرت حاصل کر چکے ہیں اور مجھے خصوصی ہدایت کی کہ ان مجربات کو اپنے مطب کی زینت بناؤں۔ ان رازوں میں سے ایک راز یہ ہیپاٹائٹس B.C کا لاجواب نسخہ بھی ہے۔ جو کہ میں خلق خدا کی بھلائی کے لیے اس کتاب میں درج کر رہا ہوں۔

علامہ صاحب کے بقول انہوں نے اس لاجواب نسخہ کا کئی ممالک میں بے شمار مریضوں پر تجربہ کیا ہے اور بے حد مفید و مجرب ثابت ہوا ہے ان کا ہر وقت کا معمول تھا، آپ بھی استعمال کریں۔ نسخہ یہ ہے:

**ھوالشافی**:......(۱) پھٹکڑی سفید بریاں ۱ پاؤ (۲) کشتہ خبث الحدید ۲ تولہ۔

**ترکیب تیاری**:...... دونوں کو ملالیں۔

**مقدار خوراک**:...... ۱ ماشہ صبح و شام خالی پیٹ ہمراہ خیساندہ چرائتہ نیپالی۔

خیساندہ چرائتہ:

چرائتہ حسب ضرورت لے کر باریک پیس لیں اور اس میں سے ۱ چمچ دوا روزانہ ایک کپ گرم پانی میں رات کو بھگو دیں صبح پن چھان کر اس کے ساتھ دوا کھلائیں۔ صبح اسی طرح دوبارہ چرائتہ بھگو دیں اور شام کو اس کے ساتھ دوا کھائیں۔

دوسری ترکیب:

دوا صبح و شام خالی پیٹ تھوڑے سے دہی میں ملا کر کھالیا کریں اور ۲ چمچ چرائتہ کا خیساندہ بنالیں اور یہ سارے دن میں کسی بھی وقت مریض کو پلاتے رہیں۔ اگر اس میں چینی شامل کرنی ہو تو وہ بھی حسب ذائقہ شامل کی جا سکتی ہے۔ یہ دوا خالی کیپسولوں میں بھی بند کر کے استعمال کی جا سکتی ہے۔

ڈاکٹر مشتاق صاحب حاصل پور کا ہیپاٹائٹس B.C کا خاص نسخہ:

ڈاکٹر مشتاق صاحب حاصل پور میں طبی پریکٹس کرتے ہیں، آپ نے اپنا ایک خاص الخاص طبی راز ہیپاٹائٹس B.C کا مجرب نسخہ مجھے بتایا تھا، وہ بھی میں اس کتاب میں درج کر





رہا ہوں۔

**ھوالشافی**:......(۱) ہزاردانی بوٹی لے کر سایہ میں خشک کر کے سفوف بنالیں۔ (۲) پنیر ڈوڈی لے کر باریک پیس لیں اور اس میں ۲۵ گرام دوا آدھا کلو پانی میں رات کو بھگو دیں اور صبح مل چھان کر پانی نکال لیں۔

**طریقہ**:...... ہزاردانی بوٹی کا سفوف آدھا چمچ تا ۱ چمچ صبح و شام خالی پیٹ مریض کو کھلا کر اوپر سے پنیر ڈوڈی والا پانی پلا دیں، اس طرح ۲۵ گرام پنیر ڈوڈی کا روزانہ پانی نکال کر پلانا ہے اور ساتھ ہی اس کے ہزاردانی بوٹی کا سفوف استعمال کرنا ہے۔

**فوائد**:...... ڈاکٹر مشتاق صاحب کے بقول ۲۱ یوم تا ایک ماہ میں مریض شفایاب ہو جاتا ہے۔

گوجرانوالہ کے ایک مشہور ڈاکٹر صاحب کا نسخہ:

گوجرانوالہ شہر میں میرے ملنے والے ایک مشہور ڈاکٹر صاحب رہتے ہیں ان کی بہت اچھی پریکٹس ہے مجھے کسی کام کے سلسلے میں کئی بار ان کے ہاں جانا ہوا تو میں نے دیکھا کہ ہیپاٹائٹس کے کافی مریض ان کے پاس آتے ہیں اور وہ ایک دوا دے کر کافی زیادہ فیس لیتے ہیں۔ لیکن مریض پھر بھی یہ دوا لینے آتے ہیں۔ چند مریضوں نے میرے سامنے ڈاکٹر صاحب کو بتایا کہ ان کو کافی آرام ہے میں نے ڈاکٹر صاحب سے نسخہ پوچھا تو ڈاکٹر صاحب نے پہلے تو انکار کر دیا، پھر آہستہ آہستہ نسخہ جات کے تبادلہ پر مجھے اپنے اس راز سے آگاہ کر دیا اور ان کے بقول ان کا یہ لاجواب نسخہ ہے اور کئی سالوں سے ان کے کلینک پر کامیابی سے استعمال ہو رہا ہے۔ اور ان کی کافی آمدن کا ذریعہ ہے اسی لیے میں نے جان بوجھ کر ان ڈاکٹر صاحب کا نام اور پتہ درج نہیں کیا تا کہ ان کو مالی نقصان نہ ہو، باقی نسخہ میں قارئین کی خدمت میں پیش کر رہا ہوں۔ نسخہ یہ ہے:

**ھوالشافی**:......(۱) برگ افسنتین ۱ پاؤ (۲) ریوند خطائی ۱ پاؤ (۳) نوشادر آدھا پاؤ۔

**ترکیب تیاری:**......تمام ادویات کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:**......۲ تا ۳ ماشہ صبح دوپہر شام کھانے کے بعد یا پہلے عرق مکو کاسنی کے ساتھ دیں۔

## ایک درویش صفت سنیاسی اور سادھو کا ہیپاٹائٹس B.C کے لیے خاص دستور العمل جس سے ہزاروں لوگ شفایاب ہو رہے ہیں:

میرے ایک دوست درویش صفت سنیاسی سادھو ہیں، میں ان کا دل سے احترام کرتا ہوں، اور ان کے لیے میرے دل میں بے حد محبت واحترام ہے۔ یہ بھی میرے ساتھ بہت محبت کے ساتھ پیش آتے ہیں، ان کی ہیپاٹائٹس کے علاج معالجہ میں ضلع گوجرانوالہ میں بے حد شہرت ہے۔ میں نے ان کے علاج معالجہ کی شہرت سنی تو ان کے پاس گیا اور پھر آہستہ آہستہ ان سے دوستی ہوگئی، انہوں نے اپنا خاص الخاص دستور العمل جو کہ وہ ہیپاٹائٹس کے مریضوں کو استعمال کرواتے ہیں بلا بخل مجھے بتا دیا اللہ تعالیٰ ان کے علم وعمل میں مزید ترقی عطا فرمائے اور ان کو دکھی انسانیت کی مزید خدمت کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔ ان کے چند مجرب نسخے جو کہ ہر وقت ان کے مطب پر استعمال ہوتے ہیں یہاں درج کیے جا رہے ہیں۔

### اکسیر جگر خاص:

**ھوالشافی:**......(۱) قلمی شورہ ا پاؤ (۲) ریوند چینی ا پاؤ (۳) نوشادر ا پاؤ (۴) زیرہ سفید ا پاؤ (۵) میٹھا سوڈا ا پاؤ (۶) کوڑا انڈیا ا پاؤ۔

**ترکیب تیاری:**......تمام ادویات کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:**......۲ تا ۳ ماشہ دن میں تین بار کھانے کے بعد پانی یا عرق مکو عرق کاسنی اور عرق سونف کے مرکب کے ساتھ کھلائیں۔

**فوائد:**......یرقان، کالا یرقان کے لیے مجرب دوا ہے۔ ورم جگر کے لیے بالخصوص مفید ہے۔

### حب منڈورا:

**ھوالشافی:** ......(۱) بسکھپر ۲۱ تولہ (۲) تربد سفید ۲ تولہ (۳) سونٹھ ۲ تولہ (۴) مرچ





سیاہ ۲ تولہ (۵) فافل دراز ۲ تولہ (۶) [illegible] ۲ تولہ (۷) [illegible] ۲ تولہ (۸) چترک ۲ تولہ (۹) ہلدی ۲ تولہ (۱۰) [illegible] ۲ تولہ (۱۱) [illegible] ۲ تولہ (۱۲) پوست [illegible] ۲ تولہ (۱۳) آملہ ۲ تولہ (۱۴) پپلا مول ۲ تولہ (۱۵) [illegible] ۲ تولہ (۱۶) [illegible] ۲ تولہ (۱۷) ناگرموتھا ۲ تولہ (۱۸) کاکڑا سنگھی ۲ تولہ (۱۹) زیرہ سفید ۲ تولہ (۲۰) [illegible] ۲ تولہ (۲۱) کاپھل ۲ تولہ (۲۲) کشتہ خبث الحدید ۴۲ تولہ۔

**ترکیب تیاری:**......تمام ادویات سے آٹھ گنا گائے کا پیشاب [illegible] میں ڈال کر اس میں تمام ادویات شامل کر کے دھیمی آنچ پر پکاتے رہیں۔ [illegible] قوام پر آجائے تو ۲ رتی تا ۴ رتی کی گولیاں بنالیں۔

**مقدار خوراک:**......ا تا ۴ گولیاں صبح وشام کھانے کے بعد پانی یا عرق مکو عرق کاسنی اور عرق سونف کے ساتھ کھلائیں۔

**فوائد:**......یرقان خواہ کسی قسم کا ہو اور کیسا ہی بگڑا ہوا ہو اس دوا کے استعمال سے رفع ہو جاتا ہے۔

صاحب نسخہ یہ دونوں نسخے اکٹھے مریضوں کو استعمال کرواتے ہیں۔

**نوٹ:**......حب منڈورا دراصل ویدک کا نسخہ ہے اور اس میں گائے کا پیشاب استعمال کیا گیا ہے۔ میرے خیال میں مسلمانوں کے لیے چونکہ گائے کا پیشاب حرام ہے اس لیے اس میں پیشاب کی جگہ عرق مکو کا استعمال کر لیں تو بھی دوا کے اثرات میں کمی نہ ہوگی یا پھر اونٹنی کا پیشاب استعمال کر لیا جائے گائے کے پیشاب سے پرہیز ہی بہتر ہے۔

### اکسیر یرقان خاص:

**ھوالشافی:**......(۱) کشتہ قلعی پارہ شورہ والا ۱۰ تولہ (۲) کشتہ پھٹکری آب مولی والا ۱۰ تولہ (۳) کشتہ فولاد ۲ تولہ

**ترکیب تیاری:**......ادویات کا سفوف بنا کر مکس کر لیں۔

**مقدار خوراک:**......۲ ماشہ صبح خالی پیٹ ہمراہ لسی۔

**فوائد:**......خرابی جگر اور کمی خون کے لیے لاجواب دوا ہے۔

**کشتہ پھٹکڑی:**

پھٹکڑی سفید ا پاؤ لے کر اس میں ۲ کلو آب مولی کھرل سے جذب کروا دیں اور پھر کوزہ گلی میں بند کر کے ۱۵، ۲۰ کلو اوپلوں کی آنچ دے لیں، کشتہ تیار ہوگا۔

**خوراک:**......ا تا ۲ ماشہ صبح خالی پیٹ لسی کے ساتھ۔

**فوائد:**......یہ اکیلا نسخہ بھی جریان لیکوریا اور ہیپاٹائٹس کے لیے مجرب دوا ہے۔

**دنیائے طب کی مشہور شخصیت حکیم تاثیر حیدر شاگرد رشید علامہ شاد گیلانی رحمۃ اللہ علیہ کا ہیپاٹائٹس C.B کا خاص نسخہ:**

حکیم تاثیر حیدر صاحب مرحوم علامہ شاد گیلانی رحمۃ اللہ علیہ کے شاگرد اور منہ بولے بیٹے تھے، آپ انتہائی قابل طبیب تھے، آپ نے ایک طویل عرصہ مختلف طبی رسائل میں مضامین لکھے، آپ کا شمار میرے بزرگ دوستوں اور استادوں میں ہوتا ہے، میرے ساتھ انتہائی محبت اور شفقت فرماتے تھے۔ اللہ تعالیٰ آپ کی لحد کو جنت کا اعلیٰ ترین ٹکڑا بنائے۔ آمین

آپ نے حضرت علامہ شاد گیلانی مرحوم سے علم طب اور ہومیوپیتھی سیکھی تھی اور آپ کے پاس علامہ صاحب کا تمام علمی اثاثہ موجود تھا، آپ نے علوم مخفی بھی علامہ شاد گیلانی صاحب سے ہی سیکھے تھے اور آپ بذات خود ایک صاحب اسرار شخص تھے، آپ نے جس قدر مجھ ناچیز پر مہربانی اور شفقت فرمائی اور جس طرح مجھے اپنا علمی اثاثہ منتقل کیا، ایسی مثال شاید ہی ملتی ہو۔ سچ بات یہ ہے کہ میں ان کے اس احسان کا بدلہ کبھی بھی نہیں اتار سکوں گا۔

انہوں نے اپنی وفات سے قبل اپنا ایک آخری نسخہ جو مجھے بھیجا یہ ان کا اور ان کے چند دوستوں کا مجرب ترین اور معمول مطب نسخہ تھا۔ یہ نسخہ حکیم صاحب نے مجھے خصوصی طور پر معمول مطب بنانے کے لیے بھیجا تھا، ان کے ہاتھ کا لکھا ہوا آج بھی بطور یادگار میرے پاس محفوظ ہے۔ یہ لاجواب نسخہ آپ نے مجھے مورخہ ۱۳/۶/۲۰۰۵ کو بھیجا تھا۔ میں یہ نسخہ حکیم تاثیر حیدر صاحب مرحوم کے ایصال ثواب کے لیے اس کتاب کا حصہ بنا رہا ہوں، میری تمام





دوستوں اور قارئین کتاب سے گزارش ہے کہ حکیم صاحب مرحوم کے لیے دعا فرمائیں اللہ تعالیٰ ان کی مغفرت فرمائیں۔

**نسخہ مبارک یہ ہے شفائے ہیپاٹائٹس A.B.C:**

**ھوالشافی:**......(۱) کشتہ ہڑتال ورقیہ ہمدرد دواخانہ ۱۰ گرام (۲) سونٹھ ۱۰ گرام (۳) مرچ سیاہ ۱۰ گرام (۴) ریوند عصارہ ۱۰ گرام (۵) قلمی شورہ ۵۰ گرام (۶) نوشادر ٹھیکری ۵۰ گرام (۷) جوکھار اصلی ۵۰ گرام (۸) ریوند چینی ۵۰ گرام (۹) برگ نیم خشک ۵۰ گرام (۱۰) سوڈا بائی کارب ۵۰ گرام (۱۱) تریاق نمبر ۶، ۵۰ گرام (۱۲) برگ سناء مکی مصفیٰ ۱۰۰ گرام۔

**ترکیب تیاری:**......تمام ادویات کا سفوف بنا لیں۔ اور فل سائز کے ایک گرام والے کیپسول بھر لیں۔

**مقدار خوراک:**......ا کیپسول صبح دوپہر شام کھانے کے ایک گھنٹہ بعد شربت دینار کے ساتھ دیں، شربت دینار کا معروف نسخہ ہی تیار کریں ۳ ماہ کورس کروائیں۔

ان شاء اللہ جملہ رپورٹس نیگیٹو ہوں گی۔ L.F.Ts نارمل ہوں گے۔ ان شاء اللہ باپرہیز استعمال کرنے سے بے حد مفید رزلٹ حاصل ہوں گے۔

یہ لاجواب نسخہ حکیم صاحب مرحوم کی طرف سے میرے لیے اپنی فانی زندگی کا آخری تحفہ تھا۔ جو کہ میں نے آج بلا بخل دکھی انسانیت کی خدمت کے لیے تمام طبی برادری کے سامنے پیش کر دیا ہے۔ تمام دوستوں سے گزارش ہے کہ اس لاجواب نسخہ کو اپنا معمول مطب بنائیں اور مجھے اور میرے محسن جناب حکیم تاثیر حیدر صاحب مرحوم کو اپنی دعاؤں میں شامل رکھیں۔

**سفوف اکسیر جگر برائے ہیپاٹائٹس B.C:**

یہ نسخہ بھی حکیم تاثیر حیدر مرحوم صاحب کا ہی ہے یہ بھی ہیپاٹائٹس C.B کے لیے بے حد مجرب ہے۔

**ھوالشافی:** ......(۱) تیزپات ا تولہ (۲) پتری فولاد ۶ ماشہ (۳) بالچھڑ ۲ تولہ (۴) مرچ سیاہ ۶ ماشہ (۵) نوشادر ٹھیکری ۲ تولہ (۶) قلمی شورہ دیسی ۳ تولہ (۷) افسنتین کے پتے چورہ ۳ تولہ (۸) ریوند خطائی ۵ تولہ (۹) برگ نیم ۵ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** ......تمام ادویات کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ......ا تا ۳ ماشہ صبح دوپہر شام کھانے کے بعد شربت دینار کے ساتھ کھلائیں۔

**فوائد:** ......ہیپاٹائٹس B.C تلی بڑھنا، وغیرہ کا مجرب علاج ہے۔ دوا تین ماہ تک استعمال کریں۔

## گوجرانوالہ کی معروف روحانی دینی وطبی شخصیت جناب حضرت حکیم مولانا خطیب الرحمٰن جامی رحمہ اللہ کا کالے یرقان کا مجرب نسخہ:

جناب حضرت حکیم مولانا خطیب الرحمٰن جامی رحمہ اللہ گوجرانوالہ کی ایک بہت ہی معزز اور مشہور اور عوامی شخصیت تھے۔ آپ بے مثل خطیب اور صاحب تقویٰ روحانی شخصیت تھے۔ آپ نے ساری زندگی دین کی خدمت کی آپ کے ہزاروں شاگرد دنیا کے طول وعرض میں خدمت دین میں مصروف ہیں۔ آپ ایک روحانی و دینی شخصیت ہونے کے ساتھ ایک ماہر طبیب بھی تھے۔ اور یرقان، کالے یرقان اور استسقاء کے علاج میں آپ کی شہرت بے مثال تھی ان کے پاس اس مرض کا ایک انمول نسخہ تھا۔ جو کہ یہ ہر مریض کو استعمال کرواتے تھے یہ مبارک نسخہ ان کے ایک شاگرد اور جانشین جناب حکیم شہزاد احمد جامی صاحب نے مجھے خصوصی طور پر حضرت صاحب کے ایصال ثواب اور صدقہ جاریہ کے لیے اس کتاب میں درج کرنے کے لیے عنایت کیا ہے، میری دعا ہے کہ اللہ جامی صاحب رحمہ اللہ کو کروٹ کروٹ جنت نصیب فرمائے اور ان کے درجات بلند فرمائیں۔ نسخہ مبارک یہ

**ھوالشافی:** ......(۱) ریوند خطائی ۲ تولہ (۲) نوشادر ٹھیکری ۲ تولہ (۳) قلمی شورہ ۲ تولہ (۴) سونٹھ ۲ تولہ (۵) ملٹھی ۲ تولہ (۶) کلونجی ۲ تولہ (۷) مرچ سیاہ ا تولہ (۸) ریوند عصارہ ۶





ماشہ (۹) کشتہ ہڑتال ورقیہ ۳ ماشہ۔

**ترکیب تیاری:** ......تمام ادویات کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ......ا ماشہ دن میں تین چار بار عرق مکو، عرق کاسنی، عرق سونف کے مرکب کے ساتھ کھلائیں۔

**فوائد:** ......جگر کے تمام امراض بالخصوص، یرقان، کالا یرقان، استسقاء، پیٹ میں پانی پڑنا اور تمام خشک گرم اور گرم خشک امراض کے لیے مجرب دوا ہے۔

تیزابیت معدہ، چہرے کی چھائیاں، ورم رحم اور عورتوں کی اندرونی سوزش کی وجہ سے ہونے والے، کمی حیض یا زیادتی حیض اور بے اولادی کے لیے بھی مجرب دوا ہے۔

ایک سمجھ دار طبیب اس دوا کو بے شمار امراض میں استعمال کر سکتا ہے۔ علامہ صاحب کے اس نسخہ کی بے حد دھوم تھی اور ان کے دست شفاء کی شہرت سن کر دور دور سے لوگ جوق در جوق ان کے پاس دوا لینے آتے تھے۔

جو لوگ اس نسخہ سے مستفید ہوں وہ خصوصی طور پر علامہ صاحب کو اپنی دعاؤں میں یاد رکھیں۔

## حکیم مولانا محمود اختر صاحب کا خاص نسخہ برائے یرقان وکالا یرقان:

### (۱) سفوف اکسیر جگر:

**ھوالشافی:** ......(۱) ریوند چینی ۱۰ تولہ (۲) قلمی شورہ ۱۰ تولہ (۳) نوشادر ۱۰ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** ......تمام ادویات کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ......۳ ماشہ صبح دوپہر شام کھانے کے بعد شربت بزوری معتدل یا شربت دینار کے ساتھ کھلائیں اور ساتھ اکسیر ہڑتال کیپسول کھلائیں۔

### (۲) اکسیر ہڑتال کیپسول:

**ھوالشافی:** ......(۱) ہڑتال ورقیہ عمدہ ا تولہ (۲) سونٹھ ۵ تولہ (۳) مرچ سیاہ ۵ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** ......تمام ادویات کا مانند غبار باریک سفوف بنالیں اور ۵۰ ملی گرام والے کیپسول بھرلیں۔

**مقدار خوراک:**......ا کیپسول صبح دوپہر شام کھانے کے بعد پانی یا عرق مکو، کاسنی کے ساتھ کھلائیں۔

**فوائد:**...... یہ دونوں دوائیں ملا کر استعمال کرنے سے ورم جگر (ہیپاٹائٹس) ہر قسم کے یرقان اور خرابی جگر کے لیے بے حد مفید نتیجہ حاصل ہوتا ہے۔ یہ دونوں نسخہ جات ملا کر استعمال کرنے سے صرف ۱۰ یوم میں L.F.Ts نارمل ہونا شروع ہو جاتے ہیں۔

جناب حکیم حافظ سعید احمد ثاقب صاحب کا ہیپاٹائٹس B.C کا مجرب نسخہ:

شربت مصفیٰ خاص جگری:

**ھوالشافی:**......(۱) عناب آدھا کلو (۲) منڈی بوٹی آدھا پاؤ (۳) برہم ڈنڈی بوٹی آدھا پاؤ (۴) برگ نیم آدھا پاؤ۔

**ترکیب تیاری:**......تمام ادویات کو رات کو آٹھ کلو پانی میں بھگو دیں اور صبح کو اتنا جوش دیں کہ پانی ۴ کلو رہ جائے پھر پن چھان کر پانی علیحدہ کریں اور پھوک پھینک دیں پھر اس میں ۴ کلو چینی ملا کر شربت بنالیں۔ ۴ بڑے چمچ شربت دن میں تین بار پانی میں ملا کر خالی پیٹ پی لیا کریں۔

**فوائد:**......اعلیٰ درجہ کا مصفیٰ خون ہے اور ساتھ ہی ہیپاٹائٹس B.C یرقان، کالا یرقان جلدی امراض، پھوڑے پھنسیاں اور چہرے کی چھائیوں کے لیے مجرب دوا ہے۔

یرقان، کالا یرقان کے لیے ایک مجرب ترین نسخہ:

حب فولادی لاثانی:

**ھوالشافی:**......(۱) پوست ہلیلہ زرد ۵ تولہ (۲) پوست بلیلہ ۵ تولہ (۳) پوست آملہ ۵ تولہ (۴) مجیٹھ ۵ تولہ (۵) برادہ فولاد ۵ تولہ (۶) کوزہ مصری ۱۰ تولہ (۷) ترش دہی ۳ کلو۔

**ترکیب تیاری:**......تمام ادویات کو کوٹ کر ایک مٹی کے برتن یا پلاسٹک کے برتن میں ڈال کر اوپر دہی ڈالیں اور خوب ہلا دیں اور اس برتن کا منہ بند کر کے اس کو چھت کے اوپر دھوپ میں رکھ دیں روزانہ دیکھ کر اچھی طرح ہلاتے رہیں۔ ۸، ۱۰ دن بعد اس کو کسی لوہے





کی کڑاہی میں ڈالیں اور کھرل کرنا شروع کر دیں۔ اتنا کھرل کریں کہ پانی خشک ہو کر گولی بن جائے تو بیر کے برابر گولیاں بنالیں اور خشک کر لیں۔

**مقدار خوراک:**......ا گولی صبح خالی پیٹ روزانہ لسی یا دہی کے ساتھ دیں۔

**فوائد:**...... یرقان ہر قسم، ضعف جگر، بھس، کمی خون، ورم جگر، عظم طحال وغیرہ کے لیے لاجواب دوا ہے۔

حکیم محمد ابراہیم صاحب گوند پور میانی سرگودھا کا کالے یرقان کا مجرب ترین نسخہ جس کے رزلٹ نے سپیشلسٹ ڈاکٹر صاحب اور ڈاکٹروں کے پینل کو حیران کر دیا:

حکیم محمد ابراہیم صاحب ایک درویش شخص قابل طبیب ہیں اللہ تعالیٰ نے آپ کو ذہانت کے ساتھ ساتھ بے شمار خوبیوں سے نوازا ہے۔ آپ کو کئی علوم وفنون پر عبور حاصل ہے۔ علم کیمیاء کا شوق بھی رکھتے ہیں ماہر کشتہ ساز ہیں، میں نے آپ جیسے قابل اور ماہر فن طبیب بہت کم دیکھے ہیں آپ کے ایک ہیپاٹائٹس B.C کے نسخہ کی بے حد شہرت ہو رہی ہے۔

آپ نے یہ نسخہ مجھے خصوصی طور پر عطا فرمایا تھا اور اس کے بارے میں اپنے برادر حقیقی جناب رانا محمد یوسف صاحب انسپکٹر پولیس راولپنڈی کا ایک واقعہ بھی سنایا جو کہ انہیں کی زبانی سنیں۔

میرے بھائی رانا محمد یوسف صاحب انسپکٹر پولیس راولپنڈی کو ہیپاٹائٹس B ہو گیا، انہوں نے رپورٹس کروائی تو وائرس لوڈ ۱۶ کروڑ آیا اور S.G.P.T (۱۷۲) آئی۔ وہ بے حد پریشان ہوئے اور راولپنڈی میں ایک بریگیڈیر سپیشلسٹ ڈاکٹر صاحب کے پاس علاج کے لیے گئے انہوں نے ان کی رپورٹس دیکھ کر نسخہ لکھا جو کہ ایک ماہ کے لیے کھانے کی دوا تقریباً ۳۵ ہزار روپے کی آئی۔ وہ دوائیں لے کر گھر آئے تو مجھے بتایا کہ مجھے ہیپاٹائٹس ہو گیا ہے اور میں نے یہ دوا لی ہے۔ اور یہ دوا کئی ماہ استعمال کرنی پڑے گی میں نے ان کو یہ دوا نہ کھانے کا کہا اور اپنے پاس سے ۱۰ یوم کے لیے اس دوا کی ۱۰ پڑیاں دے دیں اور کہا کہ آپ یہ دوا استعمال کر کے پھر رپورٹس کروائیں انہوں نے ۱۰ دن دوا کھا کر رپورٹس کروائیں تو وائرس لوڈ صرف ۱۲

ہزار اور S.G.P.T (۴۴) آئی۔ وہ یہ رپورٹس لے کر بریگیڈیئر ڈاکٹر صاحب کے پاس گئے تو ان کے اسسٹنٹ نے رپورٹس دیکھ کر کہا کہ آپ تو بہت جلد شفایاب ہو رہے ہیں آپ مزید چند یوم یہ دوا کھائیں میں نے ان کو اس دوا کی مزید ۶ خوراکیں دے دیں اور انہوں نے یہ دوا استعمال کروا کر جب رپورٹس کروائیں تو وہ حیران رہ گئے کہ وائرس کا مکمل خاتمہ ہو چکا تھا اور S.G.P.T بھی نارمل ہو گئی تھی۔ وہ یہ تمام رپورٹس لے کر بریگیڈیئر ڈاکٹر صاحب کے پاس گئے تو وہاں پر سات ڈاکٹروں کے پینل نے ان کو چیک کیا اور تمام رپورٹس دیکھنے کے بعد ان کو شفایاب قرار دیا اور تمام ڈاکٹر حیران ہوگئے کہ یہ کیسے ایک دیسی دوا سے اتنی جلدی شفایاب ہوگئے۔

یہ نادر و نایاب نسخہ حکیم ابراہیم صاحب کی مہربانی سے اس کتاب میں درج کیا جا رہا ہے۔ دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ حکیم صاحب کے علم وعمل میں اضافہ فرمائے۔ آمین

**هوالشافی:**...... (۱) برگ نیم تازہ ۱ کلو (۲) پھٹکڑی سرخ ۱ پاؤ۔

**ترکیب تیاری:** ...... برگ نیم ایک مٹی کے برتن میں تہہ در تہہ رکھ کر اور ہر تہہ پر پھٹکڑی سرخ باریک پسی ہوئی ڈالیں اور بند کر کے ۳۰ کلو اوپلوں کی آنچ دے لیں جو کچھ بھی برتن سے برآمد ہو اس کو باریک پیس لیں دوا تیار ہے۔

**مقدار خوراک:** ......۳ ماشہ صبح خالی پیٹ دہی میں ملا کر کھلائیں اور اوپر سے لسی بھی لیں صرف ایک خوراک خالی پیٹ صبح ہی کھلائیں ان شاء اللہ ۱۵ یوم تا ایک ماہ کا استعمال کافی ہے۔

**فوائد:** ...... یرقان ہر قسم، ہیپاٹائٹس B.C، S.G.P.T وغیرہ کا بڑھنا وغیرہ کے لیے مجرب ترین دوا ہے۔ بنائیں اور فائدہ اٹھائیں۔

تحفہ درویش:

حکیم عبدالحمید صاحب سیالکوٹ کینٹ میں طبی پریکٹس کرتے ہیں، آپ کے ایک قابل طبیب ہیں میرے لیے بے حد قابل احترام ہیں، میں ان کی دل سے قدر کرتا ہوں، یہ انمول





نسخہ ایک درویش نے حکیم صاحب کو عنایت کیا تھا جو کہ امراضِ جگر کے لیے لاجواب نسخہ ہے۔ حکیم صاحب نے خصوصی مہربانی فرماتے ہوئے یہ نسخہ خاص طور پر اس کتاب کے لیے مجھے عنایت کیا ہے میں ان کا بے حد مشکور ہوں کہ انہوں نے ایک لاجواب نسخہ مجھے طبی برادری کے سامنے پیش کیا ہے۔ میری دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ ان کے علم وعمل میں اضافہ فرمائے۔

نسخہ یہ ہے:

**هوالشافی:**...... (۱) ریوند خطائی ۵۰ گرام (۲) کافور ۵۰ گرام۔

**ترکیب تیاری:** ...... دونوں کو خوب باریک پیس لیں اور درمیانہ سائز کے کیپسول بھر لیں۔

**طریقہ استعمال:** ...... ۱ کیپسول صبح وشام خالی پیٹ تازہ مکھن ۲ چمچ کے ساتھ کھا کر اوپر سے ۲ گلاس لسی پی لیا کریں۔ تین دن دوا استعمال کر کے تین دن ناغہ کرنا ہے اس کے بعد پھر تین دن دوا اسی ترکیب کے ساتھ کھلائیں۔

اس طرح اٹھارہ یوم دوا استعمال کرنی ہے۔ ان شاء اللہ گرمی، خرابی جگر S.G.P.T کا بڑھنا ہیپاٹائٹس B.C وائرس وغیرہ عوارضات کے لیے لاجواب دوا ہے۔

حکیم صاحب کے بقول یہ بے حد مجرب اور لاجواب نسخہ ہے۔ لیکن اس کو مکھن اور لسی کے ساتھ ہی استعمال کرنا ہے۔ یہ لازمی بات ہے۔

## پیٹ میں پانی پڑنے اور جگر سکڑنے کا لاجواب فارمولہ جس سے بے شمار مریض شفایاب ہوئے:

یہ نسخہ مجھے حکیم شاہد اکبر نقشبندی صاحب کی وساطت سے حاصل ہوا تھا یہ بالخصوص ہیپاٹائٹس B.C کے ایسے مریض جن کا جگر سکڑ رہا ہوں، یا سکڑ گیا ہو اور ان کے پیٹ میں پانی پڑ گیا ہو، تلی بڑھ گئی ہو ان کے لیے بے حد موثر ہے اور یہ بہت عرصہ سے معمول مطب ہے اور اس سے بڑے بڑے حیران کن رزلٹ حاصل ہوئے ہیں اور میری شہرت اور توقیر میں بفضلہ تعالیٰ بے حد اضافہ ہوا ہے، یہ تمام طریقہ میں بلا بخل تمام طبیب بھائیوں کی خدمت میں

پیش کرنے کی سعادت حاصل کر رہا ہوں، اس سے قبل میں نے صرف اپنے دو تین قریبی دوستوں کو ہی یہ مکمل طریقہ علاج سمجھا رکھا تھا۔ لیکن اب میں یہ نسخہ اس کتاب میں اس لیے پیش کر رہا ہوں کہ زیادہ سے زیادہ دکھی انسانیت کی خدمت ہو سکے۔

نسخہ جات یہ ہیں:

(۱) اکسیر جگر:

**ھوالشافی:** ......(۱) ریوند خطائی ۵۰ گرام (۲) قلمی شورہ ۵۰ گرام (۳) نوشادر ۵۰ گرام۔

**ترکیب تیاری:** ......تمام ادویات کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ......۱ تا ۳ ماشہ صبح دوپہر شام کھانے کے بعد عرق، ثلاثہ میں شربت دینار ملا کر اس کے ساتھ کھلائیں۔ اور ساتھ مریض کو معجون دبید الورد آدھا چمچ صبح دوپہر شام کھانے سے پہلے عراق ثلاثہ کے ساتھ دیں۔

عرق ثلاثہ:

**ھوالشافی:** ......(۱) عرق مکو ا بوتل (۲) عرق کاسنی ا بوتل (۳) عرق سونف ا بوتل۔

**ترکیب تیاری:** ......تینوں کو مکس کرلیں، یہ عرق ثلاثہ ہے۔ جن مریضوں کا پیٹ بڑھ گیا ہو، پیٹ میں پانی ہو، جگر سکڑ گیا ہو ان کے لیے یہ نسخہ بے حد مجرب ہے۔ شربت دینار معروف نسخہ ہی بنائیں اور مریض کو سرخ مرچ اور نمک خوردنی کا استعمال مکمل بند کر دیں۔ اور کوشش کریں کہ پانی کی جگہ بھی عرق ثلاثہ ہی پلائیں۔

ایسے مریضوں کا علاج صرف تجربہ کار اطباء حضرات ہی کریں جن کو مرض کے بارے مکمل آگاہی ہو، نو وارد ایسے مریضوں سے دور ہی رہیں کیونکہ چھوٹی سے غلطی سے مریض کی جان جا سکتی ہے۔ ایسے مریض زندگی و موت کی کشمکش میں مبتلا ہوتے ہیں اس لیے ان کے لواحقین کی رضامندی اور ان کو تمام حالات سے بخوبی آگاہ کر کے اور ان سے باقاعدہ علاج کی رضامندی کا لکھا کر پھر علاج کرنا چاہیے۔





## کینسر، ہیپاٹائٹس B.C وائرس اور ہر قسم کی خرابی خون کے لیے ایک مجرب ترین نسخہ:

یہ ایک انمول اور مجرب ترین نسخہ ہے، بہت بڑے اور نامور اطباء کے ہاں معمول مطب دیکھا گیا ہے۔ یہ انمول نسخہ کینسر اور جلدی امراض کے علاوہ ہیپاٹائٹس B.C کے لیے بھی لاجواب ہے، اس کے مسلسل استعمال سے وائرس کا بھی خاتمہ ممکن ہے، نیز کینسر کے لیے بھی لاجواب ہے۔

**ھوالشافی:** ......(۱) برگ نیم ۵۰ گرام (۲) برگ مہندی ۵۰ گرام (۳) دھماسہ ۵۰ گرام (۴) شاہترہ ۵۰ گرام (۵) ہلیلہ سیاہ ۵۰ گرام۔

**ترکیب تیاری:** ......تمام ادویات کا سفوف بنالیں۔ ۵۰ گرام دوا لے کر آدھا کلو پانی میں رات کو ابال لیں اور صبح مل چھان کر اس میں ۲ بڑے چمچ شہد ملا کر صبح و شام خالی پیٹ دو خوراکوں میں مریضوں کو پلا دیں، شوگر کے مریضوں کے لیے شہد کے بغیر استعمال کرلیں۔

**فوائد:** ......کینسر، ہیپاٹائٹس، بی سی، خرابی خون ہر قسم کی جلدی امراض، اٹھرا وغیرہ خرابی خون کی وجہ سے ہونے والے تمام امراض کے لیے مجرب دوا ہے۔

## ہیپاٹائٹس B.C کے لیے ایک میڈیکل ریپ کا مجرب نسخہ جس نے ڈاکٹروں کو حیران کر دیا:

میرے پاس گوجرانوالہ سے ایک میڈیکل ریپ آیا کرتا تھا، ایک دن باتوں باتوں میں مجھے کہنے لگا کہ سر میرے پاس ایک ہیپاٹائٹس کا لاجواب نسخہ ہے اور میرا اپنا آزمایا ہوا ہے۔ اور میں کئی مریضوں کو یہ دوا بنا کر استعمال کروا رہا ہوں جس کو بھی دوا دی ہے اس کو ہی آرام ہوا ہے۔ یہ نسخہ مجھے ایک خدا ترس انسان نے دیا تھا۔ میری والدہ کو ہیپاٹائٹس B کی شکایت ہوگئی تھی۔ میں بہت پریشان تھا، ڈاکٹرز سے مشورہ کیا تو انہوں نے کہا کہ ان کو انجکشن کا کورس کراؤ میں پریشان ہوگیا، کیونکہ میں ان کے مضر صحت اثرات سے آگاہ تھا اس پریشانی میں تھا کہ ایک ملنے والا آدمی ملا اور اس نے میری پریشانی کی وجہ پوچھی تو میں نے ان کو ساری کہانی

سنائی اس نے مجھے دلاسہ دیا اور کہنے لگے کہ اس مرض کا ایک مجرب نسخہ میرے پاس ہے، میں تمہیں بتاتا ہوں تم یہ نسخہ بنا کر والدہ کو استعمال کراؤ اور پھر رزلٹ دیکھو۔ میں نے نسخہ لے کر بنایا اور والدہ کو شروع کروا دیا، ایک ماہ بعد ٹیسٹ کروایا تو وائرس نیگٹو تھا۔ میں نے یہ رپورٹس اور پہلی رپورٹس ڈاکٹرز کو دکھائیں تو وہ حیران رہ گئے اور مجھ سے نسخہ کا تقاضا کرنے لگے۔ لیکن میں نے ان کو نسخہ نہیں دیا۔ آپ چونکہ میرے ساتھ ہمیشہ حسن اخلاق سے پیش آتے ہیں اس لیے میں آپ کو تحفہ کے طور پر یہ نسخہ دیتا ہوں میں اس کی یہ تمام داستان سن کر حیران رہ گیا اور میں نے اپنی ڈائری میں یہ نسخہ درج کر لیا۔ اجزاء سے ظاہر ہے کہ نسخہ بے حد مصفی خون ہے اور لازمی طور پر ہیپاٹائٹس B.C کے لیے بھی مجرب ہوگا۔

نسخہ یہ ہے:

**ھوالشافی:**......(۱) برگ نیم تازہ ۱ پاؤ (۲) مرچ سیاہ ۱۰ گرام۔

**ترکیب تیاری:**...... برگ نیم تازہ اور مرچ سیاہ کو ملا کر ایک کونڈے ڈنڈے میں خوب رگڑیں یا کوٹیں اور پھر ان کو کسی برتن میں ڈال کر سایہ میں رکھ دیں۔ دوا کو برتن میں پھیلا دیں کہ خشک ہو جائے پھر اس کو کوٹ کر باریک سفوف بنا لیں اور اس میں بقدر ضرورت شہد ملا کر اس کی کابلی چنے کے برابر گولیاں بنا لیں۔

**مقدار خوراک:**......۲ گولیاں صبح دوپہر شام کھانے کے بعد ایک کپ عرق مکو کے ساتھ دیں۔

**فوائد:**...... ہیپاٹائٹس B.C اور خرابی خون پھوڑے پھنسیاں اٹھرا اور بواسیر وغیرہ کے لیے اور اعصابی بخاروں کے لیے بھی مجرب دوا ہے۔

جناب حکیم طیب صاحب جدہ سعودی عرب کا یرقان کے لیے مجرب نسخہ:

حکیم طیب صاحب جدہ سعودی عرب میں مقیم ہیں اور یرقان کے علاج اور ہیپاٹائٹس B.C کے علاج میں مہارت رکھتے ہیں ان کا ایک مجرب نسخہ جو کہ انہوں نے خصوصی طور پر مجھے معمول مطب بنانے کے لیے دیا تھا۔ میں آج تمام قارئین کی خدمت میں پیش کرتا ہوں





تا کہ تمام قارئین اس سے استفادہ کر سکیں یہ نسخہ بے حد مفید و مجرب ہے۔

**ھوالشافی:**......(۱) زہر مہرہ خطائی آدھا پاؤ لے کر ایک بوتل عرق گلاب خالص میں رگڑ کر صلایہ کر لیں، زہر مہرہ اعلیٰ قسم کا نرم لینا ہے جب یہ صلایہ بن جائے تو اس کو چیک کریں یہ اتنا صلایہ ہونا چاہیے کہ انگلیوں کے درمیان رڑک نہ دے۔

اب ملٹھی عمدہ لے کر اس کا چھلکا اتار کر اس کا سفوف بنا لیں اور اس کو میدے والی چھاننی سے چھان لیں یہ سفوف آدھا کلو لے لیں اور دونوں کو ملا کر خوب رگڑ لیں۔ بس دوا تیار ہے۔

**مقدار خوراک:**......۱ ماشہ تا ۳ ماشہ صبح دوپہر شام خالی پیٹ مریض کو لسی یا پانی کے ساتھ کھلائیں عمر کے مطابق خوراک میں کمی بیشی کی جا سکتی ہے۔

**فوائد:**...... یہ نایاب نسخہ ہیپاٹائٹس B.C اور عام یرقان کے لیے بے حد مفید ہے تھوڑی محنت سے نسخہ تیار کر لیں اور پھر اس کے رزلٹ آپ کو یقیناً حیران کر دیں گے مزید یہ کہ اگر یرقان کے مریض کو گھبراہٹ بہت زیادہ ہو یا S.G.P.T بہت بڑھ گئی ہو تو اس کو عرق گلاب ایک کپ کے ساتھ کھانے کے لیے دیں تو بے حد مفید اثرات ظاہر ہوں گے یہ نسخہ ایک لاجواب جواہر پارہ ہے اس کی قدر صرف اہل علم ہی کر سکتے ہیں اس کو مندرجہ بالا ترکیب کے مطابق ان شاء اللہ جو بھی شخص بنائے گا اور استعمال کرے گا تو وہ یقیناً میرے اور صاحب نسخہ کے لیے دل سے دعا دے گا۔

میرا قلم اس نسخہ کے فوائد بیان کرنے سے قاصر ہے۔ ایک صاحب علم طبیب اس نسخہ کو بے شمار امراض پر استعمال کروا سکتا ہے۔

عرق ہیپاٹائٹس خاص:

یہ عرق میرے ایک ملنے والے طبیب نے مجھے بتایا تھا، وہ یہ عرق [illegible] کے حساب سے تیار کر کے مریضوں کو استعمال کرواتے تھے میں نے اس نسخہ کو عرصہ دراز سے معمول مطب بنا

رکھا ہے یہ ہیپاٹائٹس B.C کے لیے بالخصوص مفید ہے۔ نسخہ یہ ہے:

**ھوالشافی:**......(۱) برگ نیم تازہ ۱ کلو (۲) پانی ۶ کلو۔

**ترکیب تیاری:**......ان کا ۴ بوتل عرق کشید کر لیں اور اس عرق میں ۱۰۰ گرام فی بوتل شہد اصلی ملا لیں۔

**مقدار خوراک:**......آدھا کپ روزانہ صبح خالی پیٹ پی لیا کریں اگر تکلیف زیادہ ہو تو ساتھ دن میں دو خوراک روزانہ بھی دی جا سکتیں ہیں۔ لیکن ساتھ مریض کو لسی کا استعمال زیادہ کروائیں۔

اگر اس عرق کے استعمال کے دوران مریض خشکی کی شکایت کرے یا مریض کے کان بند ہوں یا کوئی مضر اثرات ظاہر ہوں تو ۷ عدد کالی مرچ اور ۷ عدد مغز بادام اور ۱ ماشہ سونف کی سردائی بنا کر مریض کو روزانہ پلائیں۔ ان شاء اللہ یہ شکایت کافور ہوگی۔

کئی مریض اس عرق کے دوران استعمال اس قسم کی شکایت کرتے ہیں لیکن اس کا حل بھی ساتھ ہی بتا دیا گیا ہے تا کہ کسی کو پریشانی نہ ہو۔

## عرق خمسہ برائے امراض جگر:

یہ عرق بھی کئی امراض جگر بالخصوص یرقان اور ہیپاٹائٹس کے لیے مجرب ہے۔

**ھوالشافی:**......(۱) افسنتین آدھا کلو (۲) برنجاسف آدھا کلو (۳) برگ یا تخم کاسنی آدھا کلو (۴) برگ مکو آدھا کلو (۵) دھماسہ آدھا کلو۔

**ترکیب تیاری:**......تمام ادویات کو ۲۵ کلو پانی میں رات کو بھگو دیں اور صبح ۲۵ بوتل عرق کشید کر لیں یہ عرق آدھا کپ دن میں تین بار پلائیں۔

**فوائد:**...... بیشتر عوارض جگر کے لیے مجرب ہے۔ ہیپاٹائٹس B.C اور یرقان کے لیے بھی مفید عرق ہے۔





## عرق اربعہ برائے ہیپاٹائٹس:

یہ بے حد موثر اور مفید عرق کا نسخہ ہے۔ یہ بھی کئی امراض جگر کے لیے مجرب ہے۔ بالخصوص ہیپاٹائٹس B.C کے مریضوں کے لیے مفید ہے۔ یہ ایک مشہور طبیب کا خاص راز کا نسخہ ہے جو کہ صرف اس کتاب کے قارئین کی خدمت میں پیش کیا جا رہا ہے۔

**ھوالشافی:**......(۱) برگ نیم تازہ ۱ کلو (۲) دھماسہ ۱ کلو (۳) افسنتین آدھا پاؤ (۴) ریوند خطائی آدھا پاؤ۔

**ترکیب تیاری:**......آٹھ کلو پانی میں رات کو بھگو دیں اور صبح ۶ بوتل عرق کشید کر لیں۔

**مقدار خوراک:**......آدھا کپ دن میں ایک سے دو بار خالی پیٹ ۴ رتی نوشادر پاؤڈر عرق میں حل کر کے پلا دیا کریں۔

یا ویسے ہی فی بوتل عرق ۱ تولہ نوشادر باریک پیس کر عرق میں ملا کر اچھی طرح ہلائیں اور مکس کر کے رکھ لیں۔

**فوائد:**......ہیپاٹائٹس B.C یرقان خرابی جگر کے لیے مجرب دوا ہے۔

## غریبوں کے لیے انمول تحفہ یرقان اور ہیپاٹائٹس B.C کے لیے ایک مجرب مگر مفت کا نسخہ:

**ھوالشافی:**......(۱) برگ مولی سبز کوٹ کر آدھا کلو پانی نکال لیں اور اس میں بقدر ذائقہ چینی ملا کر مریض کو روزانہ صبح خالی پیٹ پلا دیا کریں۔

**فوائد:**......ان شاء اللہ ایک ہفتہ میں ہی یرقان کا خاتمہ ہوگا۔ قبض دور ہوگی بھوک خوب لگے گی۔ تمام عوارضات کا خاتمہ شروع ہو جائے گا۔ ۲ ہفتہ تا ۳ ہفتہ تک مریض کو یہ دوا استعمال کروائیں ان شاء اللہ یرقان کا نام ونشان ختم ہو جائے گا۔

لیکن ایک بات یاد رکھیں اس مقصد کے لیے صرف وہی مولی کے سبز پتے درکار ہیں جن پر زہریلی ادویات کا سپرے نہ کیا گیا ہو۔ اچھی طرح تسلی کر کے ایسی مولیاں حاصل کریں

ورنہ خود کاشت کرلیں زہریلی ادویات کے سپرے والی ادویات سے مندرجہ بالا فوائد ظاہر نہ ہوں گے۔

## جملہ امراض جگر کے لیے ایک خاص نسخہ:

یہ انمول نسخہ مجھے میرے استاد محترم جناب حکیم مولوی محمد زمان ہزاروی صاحب کی وساطت سے حاصل ہوا، آپ حکیم عبدالرحمٰن صاحب کامل اکسیر گر کے شاگرد تھے اور حکیم عبدالرحمٰن صاحب جناب حکیم اجمل خان صاحب رحمۃ اللہ علیہ دہلوی کے شاگرد تھے، آپ نے دہلی میں مقیم رہ کر حکیم اجمل خان سے طب پڑھی تھی۔ آپ ایک بے حد پر اسرار شخصیت تھے، آپ کے حالات و واقعات جو میں نے اپنے استاد صاحب سے سنے ہیں وہ سن کر حیرت ہوتی ہے کہ ایسے ایسے ماہر فن لوگ بھی گزرے ہیں مجھے خوشی ہے کہ میں ایسے اہل علم وفن شخصیات کے شاگردوں کا شاگرد ہوں۔ اور مجھے ان کا بہت سارا علمی اثاثہ منتقل ہوا ہے میں ان شاء اللہ مجربات شہباز میں اس کامل ہستی کے بے مثال مجربات قلمبند کروں گا۔ فی الحال یہ انمول نسخہ حاضر ہے۔

**ھوالشافی**:......(۱) زیرہ سفید ۵۰ گرام (۲) سونف ۵۰ گرام (۳) نوشادر ۵۰ گرام (۴) قلمی شورہ ۵۰ گرام (۵) ریوند چینی ۵۰ گرام (۶) ملٹھی ۵۰ گرام (۷) الائچی خورد ۵۰ گرام۔

**ترکیب تیاری**:......تمام ادویات کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک**:......آدھا چمچ صبح دوپہر شام کھانے کے بعد پانی کے ساتھ کھلائیں۔

**فوائد**:...... جملہ امراض جگر، یرقان، کالا یرقان، ورم جگر، خرابی ہضم وغیرہ امراض کے لیے مجرب دوا ہے۔ اس دوا کو ایک قابل طبیب بے شمار امراض پر اپنی سمجھ کے مطابق استعمال کرکے بے شمار فوائد حاصل کرسکتا ہے۔ ہر گرم بیماری کے لیے مجرب دوا ہے۔

یہ ایک نسخہ بفضلہ تعالیٰ ہزار نسخوں پر بھاری ہے۔ مگر اہل علم ہی اس کی قدر ومنزلت سے آگاہ ہوں گے۔





## امراض جگر کے لیے شربت کا ایک خاص نسخہ جو کہ صاحب نسخہ کا تجارتی راز ہے:

یہ نسخہ ایک معروف دواخانے کا تجارتی راز ہے جو کہ ہمارے علاقے میں ایک میرے جاننے والے معروف طبیب کی نگرانی میں کام کررہا ہے۔ یہ انمول نسخہ میرے ان جاننے والے طبیب بھائی نے مجھے بالخصوص عطا فرمایا تھا اس کو وہ بے حد خوبصورت پیکنگ کے ساتھ مارکیٹ میں ایک خوشنما نام کے ساتھ فروخت کرتے تھے۔ میں نے جان بوجھ کر ان معزز طبیب اور دواخانہ کا نام اور شربت کا نام نہیں لکھا کیونکہ ہمارا مقصد کسی کی تجارت کو نقصان پہنچانا نہیں بلکہ خلق خدا کا فائدہ کرنا ہے۔

جو کہ نسخہ کے حصول سے ہوگا نہ کہ ادویات اور دواخانہ کے نام سے یہ مجرب نسخہ اس کتاب کا آخری نسخہ ہے۔ میں نے اپنی زندگی اور ۲۰ سالہ ہیپاٹائٹس کی پریکٹس کے مجرب ترین انمول نسخے اس کتاب میں دکھی انسانیت کی خدمت کے لیے پیش کردیئے ہیں، اب اطبائے کرام کا فرض ہے کہ وہ ان سے فائدہ اٹھائیں نیز جو بھی نسخہ جات وہ بنائیں اور استعمال کریں مہربانی فرما کر اس کے رزلٹ سے مجھے بھی اپنے نام پتے کے ساتھ آگاہ کریں تاکہ آئندہ کتاب کے ایڈیشن میں ان کی تصدیقات بھی شائع ہوں تاکہ دوسرے طبیب بھائی بھی فائدہ اٹھا سکیں لیجیے یہ انمول نسخہ بھی اس کتاب کے قارئین کی نذر کیے دیتے ہیں اس نسخہ کے حصول کے لیے ضلع گوجرانوالہ کے کئی طبیب بھائی اور ڈاکٹر صاحبان مدت سے کوشش کررہے تھے لیکن کسی کو بھی یہ نسخہ حاصل نہیں ہورہا تھا۔ آج وہ تمام حضرات بھی اس کتاب کو خرید کر اس سے مستفید ہوسکتے ہیں اور ان کی دیرینہ خواہش پوری ہوسکتی ہے۔ نسخہ یہ ہے:

**ھوالشافی**:......(۱) گورکھ پان بوٹی آدھا پاؤ (۲) منڈی بوٹی آدھا پاؤ (۳) دھماسہ بوٹی آدھا پاؤ۔

**ترکیب تیاری**:......تینوں ادویات کو ۲ کلو پانی میں رات کو بھگو دیں صبح اتنا جوش دیں کہ پانی ڈیڑھ کلو رہ جائے پھر چھان کر تین پاؤ چینی ملا کر شربت بنالیں اس کا قوام ذرا پتلا

رہے اگر گاڑھا کرنا ہو تو شربت کو زیادہ دیر آگ پر پکالیں اور قوام درست کر لیں۔

**مقدار خوراک:** ......۳ تا ۶ چمچ صبح دوپہر شام خالی پیٹ تھوڑے سے پانی میں ملا کر پی لیا کریں۔

**فوائد:** ......جلدی امراض، کیل، مہاسے، چھائیاں، خرابیِ خون، امراضِ جگر یرقان ہیپاٹائٹس S.G.P.T, B.C کا بڑھنا اور E.S.R کا بڑھنا وغیرہ کے لیے مجرب دوا ہے۔ خرابیِ خون کی وجہ سے ہونے والی ہر مرض حتیٰ کہ کینسر تک کے لیے بھی مفید ہے۔

اس کے ایک ماہ کے استعمال سے چہرہ ان شاء اللہ چاند کی طرح چمک جائے گا۔ ساتھ مرض کی مناسبت سے خوراک بھی تجویز کر دی جائے۔ تو بے حد مفید ثابت ہوتا ہے۔

☆......☆......☆







## آخری بات

شافی حقیقی صرف اللہ تعالیٰ کی ذات ہے۔ اگر اللہ تعالیٰ کو منظور نہ ہو تو تمام روئے زمین کے معالجین اکٹھے ہو جائیں تو ایک معمولی سی مرض نزلہ زکام کا علاج بھی نہیں کر سکتے۔ اللہ تعالیٰ کی رضا کے سامنے ہر چیز سرنگوں ہے۔ اکثر دیکھنے میں آتا ہے کہ جتنے بھی خطرناک اور پیچیدہ امراض ہیں ان میں مبتلا لوگوں سے ڈاکٹر صاحبان خوب جی بھر کر فیس لیتے ہیں کسی بھی سپیشلسٹ ڈاکٹر یا سرجن کی فیس ہی ہزاروں میں ہوتی ہے، غریب آدمی تو ان کے پاس جانے کے بھی قابل نہیں ہوتا علاج کروانا تو بہت دور کی بات ہے۔

اکثر ڈاکٹروں کی دیکھا دیکھی ہمارے بہت سارے طبیب بھائی بھی ڈاکٹروں کی طرح ہی بھاری فیس اور ادویات کی قیمت وصول کر رہے ہیں اور امیر غریب کا خیال کیے بغیر ہی سب کو یکساں تختہ مشق بنا رہے ہیں۔ ہیپاٹائٹس بھی ایک خطرناک اور پیچیدہ مرض ہے۔ اس میں مبتلا مریض بھی بے حد پریشان ہوتے ہیں اور اکثر طبیب ان کی اس پریشانی کا خوب فائدہ اٹھاتے ہیں۔

اس میں کوئی شک نہیں کہ کچھ ادویات بے حد محنت سے تیار ہوتی ہیں اور کچھ ادویات مہنگی بھی ہوتی ہیں اور بعض اوقات مریض کی زندگی بچانے کے لیے مہنگی ادویات بھی استعمال کرنی پڑتی ہیں۔ لیکن یہ بہت کم ہوتا ہے ہمارے کمالی دواخانہ پر بھی ادویات انتہائی صفائی محنت اور لگن سے تیار کی جاتی ہیں لیکن ہم کوشش کرتے ہیں کہ ادویات کی قیمت اور فیس مناسب ہی لی جائے تاکہ ہر کوئی علاج کروا سکے۔

میں نے اس کتاب میں ہیپاٹائٹس کے بہترین اور مجرب نسخے جو کہ میری اس مرض کی

۲۰ سالہ پریکٹس کا حاصل ہیں اطباء کرام کے سامنے دیانت داری کے ساتھ پیش کر دیئے ہیں۔لیکن میری اطباء کرام سے گزارش ہے کہ ان انمول نسخہ جات کو براہ کرم لوٹ مار کا ذریعہ نہ بنائیں بلکہ زیادہ سے زیادہ غریب مریضوں کی شفایابی کا وسیلہ بنانے کی کوشش کریں۔

ادویات کی قیمت اور اپنی فیس لینا ہر طبیب کا حق ہے لیکن اپنا حق لیتے لیتے کسی دوسرے کی حق تلفی بھی نہیں ہونی چاہیے۔میں نے اکثر دیکھا ہے کہ میں جس دوا کی قیمت اور فیس اپنے دواخانہ پر صرف ۱۵۰۰ روپے ماہوار لیتا ہوں وہی دوا میرے کئی شاگرد سات آٹھ ہزار روپے کے ماہانہ میں مریضوں کو دیتے ہیں۔میرے خیال میں یہ سراسر زیادتی ہے۔ایسے طبیب بھائی امیر لوگوں سے تو جتنے مرضی پیسے وصول کریں لیکن غریب اور متوسط لوگوں کا خاص خیال رکھیں اور کوشش کریں کہ ان سے کم سے کم فیس اور ادویات کی قیمت لی جائے۔

اگر کوئی بے حد غریب مریض آپ کے پاس علاج کے لیے آجائے تو کوشش کریں کہ اس سے دوا کی قیمت نہ لیں کیونکہ انہی مستحق لوگوں کی خدمت آپ کی اصل کمائی ہے۔اور اس کا صلہ اللہ تعالیٰ کی ذات ان شاء اللہ ضرور آپ کو آخرت میں دے گی بلکہ میں نے دیکھا ہے کہ ان لوگوں کی خدمت سے اس دنیا میں بھی اللہ تعالیٰ انسان کو اس کی سوچ سے زیادہ عطا کر دیتا ہے اس کے علاوہ خدمت دین اور دینی کاموں پر معمور لوگوں سے بھی یا تو دوا کی قیمت اور فیس وصول ہی نہ کی جائے یا پھر کم لی جائے۔امید ہے کہ میری ان گذارشات پر تمام قارئین غور فرماتے ہوئے عمل کریں گے۔شکریہ

☆......☆......☆



# 100 مجرب نسخے

حکیم شہباز حسین اعوان کماکی سوہدروی (گولڈ میڈلسٹ)



Mob: 0300-6264360

## حکیم شہباز حسین اعوان کمائی سوہدروی
شاگرد رشید
## حکیم محمد یٰسین دنیا پوری رحمۃ اللہ علیہ

# تعارف

حکیم شہباز حسین اعوان کمائی سوہدروی کا شمار پاکستان کے معروف طبیبوں میں ہوتا ہے۔آپ اُستاذُ الحکماء حکیم محمد یٰسین دُنیا پوریؒ مصنف طبی کتب کثیرہ کے شاگرد رشید ہیں۔آپ ملک بھر میں شہرت رکھتے ہیں اور پشاور سے لے کر کراچی تک لوگ علاج معالجہ کے لئے آپ کے پاس سوہدرہ آتے ہیں اللہ تعالیٰ نے آپ کو علم طب میں مہارت کے ساتھ ساتھ دستِ شفاء سے بھی نوازا ہے۔آپ دُکھی انسانیت کی خدمت کے ساتھ ساتھ صدقہ جاریہ کے طور پر اپنے تجربات ومشاہدات سے دوسرے طبیب بھائیوں کو آگاہ کرنے کے لیے طبی کتب بھی لکھ رہے ہیں۔آپ کی لکھی ہوئی طبی کتب نے ملک بھر میں مقبولیت حاصل کی ہے اوران کے کئی ایڈیشن شائع ہو چکے ہیں۔ادارہ مطبوعات سلیمانی آپ کی لکھی ہوئی کتب شائع کر رہا ہے۔جو کہ درج ذیل ہیں۔

- گائیڈ قانون مفرد اعضاء مع شاہکار مجربات
- چوٹی کے مجربات اوّل ودوم
- بیاضِ شہباز
- مردوں کی بیماریاں اور اُن کا علاج
- رہنمائے مطب
- سحر قانون مفرد اعضاء
- ہیپاٹائٹس B.C (کالا یرقان) کے مجربات
- 100 مجرب نسخے
- مجربات شہباز
- شوگر کے مجرب نسخے
- حجامہ سُنّت بھی علاج بھی
- مجربات معجز نما


## ادارہ مطبوعاتِ سُلیمانی

رحمان مارکیٹ غزنی سٹریٹ اردو بازار لاہور • فون: 042-37232788
042-37361408
E-mail: sulemani@gmail.com
www.sulemani.com.pk, facebook.com/sulemani5